اور ہر اعضاء سے صحت اور آرام حاصل ہوگا نقش بھی اسی کام کا یہ ہے۔ لکھ کر خوشبو لگا کر بازو پر باندھیں۔

# دعائے معراج

حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ دعا عظیم الخواص اور عظیم الفوائد ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیمؕ اللھم انی اسئلک یامن اقرلہ بالمعبودیۃ کل معبود یامن یعد کل محمود من یفرح الیہ کل بسھود یامن یطاب عندہٗ کل مقصود یامن مائلہ من فضلہ غیر معدود یامن بابہ بسوالہ غیر مسدود یامن ھو غیر موصوف ولا محدود یامن عطارزہ غیرہ ممغون ولا منکور یامن ھو من عاوہ غیر بعید وھو نعم المصود یامن جاء عبادہ بجلد متروداً یامن لیث لہ شبیہ ولا مثلہ یامن لیس مبرائد ولا مولود یامن لیس بوصف بقیام ولا قعود ولا بحرکۃ ولا بجبود یا اللہ یا الرحمٰن جا در د ویاراحم الشیخ الکبیر یعقوب یاغافل الذھب ولا یا کاشت الضرایوب یا منجی ابراھیم من النار

السھو و دیامن لن لیس لہ شریك ولامعہ احد مقصود یامن یخلف الوحد دیعفوعن الموحود یامن یسرہ در[illegible] العالمین محصود یامن ھو بر حلیم ونعم المقصود یامن ھوالمجاء کل مطھر رو یامن اذعن لہ جمیع خلق لسجود یامن لیس عن باب جود مطرود یامن لیس عن بابہ احد مقصود یامن لایخلف وحکمہ وحکیم علی الظالم الجھود ارحم عبدًا ظالمًا مخطئا لم یوف بالعھود انك مقال لما یرید انت المقصود یااللہ یااللہ یارب یارب یارحمٰن یارحیم یارحمٰن یارحمٰن یاودود یاارحمنی یاارحم الرّحمین یارب یامعبود اللّٰھم انی اسئلك بحرمۃ ھذاہ بدعاء وعظیمۃ عندك ان تصلی رلیسم علی سیدنا محمدًا وعلی آل سیدنا محمد وعلی سیدنا محمد وان تغفرلی ولوالدی وللمؤمنین اجمعین۔

اب دعا رمانگیے۔ انشاء اللہ پوری ہوگی۔



# شیطان کیلئے کوڑا

احادیث سے ثابت ہے کہ لاحول شیطان کے حق میں کوڑے کا اثر رکھتی ہے یہی نہیں بلکہ جنت کی کنجی بھی لاحول ہے۔ دفع علامت بھی ہے نسخہ صحت بھی ہے۔ جو لوگ سمجھتے ہیں کہ یہ صرف شیطان کے لئے ہے۔ وہ غلطی پر ہیں۔ حضورؐ کا ارشاد ہے کہ لاحول دشمن کو بھی ذلیل و پست بناتی ہے۔ لاحول

| ٦٣٧ | ٦٣٢ | ٦٤١ |
|---|---|---|
| ٦٤٠ | ٦٣٦ | ٦٣٤ |
| ٦٢٣ | ٦٤٢ | ٦٣٥ |

ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ یہ تعویذ گلے میں یا بازو پر باندھو بدخوابی نہیں ہوتی۔ خوف دہشت دل سے دور ہو جاتا ہے۔ قلب مطمئن رہتا ہے۔

# جنت کی خریداری

کرنی منظور ہو تو صوفیائے کرام اور اولیائے عظام کے مستند اقوال سے پتہ چلتا ہے کہ کلمہ لا الٰہ الا اللہ ستر ہزار مرتبہ پڑھے حضرت بابا فرید گنج شکر رحمۃ اللہ علیہ تو ذمہ داری لیتے ہیں۔ فرماتے ہیں کہ جنت خریدنی ہو تو کلمہ توحید پڑھو۔ چنانچہ مشہور ہے۔ کہ ایک شخص کی ماں مرگئی تھی۔ اس نے خواب میں دیکھا کہ میری ماں دوزخ میں داخل کی گئی ہے۔ وہ رات دن غم میں رہتا تھا۔ آخر ایک صوفی صاحب ملے اور رونے کا سبب

پوچھا۔ پھر فرمایا کہ میاں! میں نے ستر ہزار بار یہ کلمہ پڑھا تھا۔ جاؤ! میں اس کا ثواب تمہاری والدہ کو بخشتا ہوں۔ اس شخص نے پھر رات کو خواب میں اپنی ماں کو جنت میں پایا۔

# ورد ہفت روزہ

حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں نے اس ورد سے بہت کچھ پایا۔

جمعہ کے دن اللہ سو بار پڑھے۔ ہر تنگی سے کشادگی حاصل ہوگی۔

ہفتہ: شنبہ کے دن لا الٰہ الا اللہ سو بار پڑھے۔ ہر غم کا نتیجہ شادمانی ہو۔

اتوار: یکشنبہ کو یاحی یا قیوم ہزار بار پڑھے۔ تو غیب سے روزی پہنچے۔

سوموار: دوشنبہ کے دن یاحیّ یا قیوم ہزار بار پڑھے۔ غیب سے روزی پہنچے۔

منگل: سہ شنبہ کے دن صلی اللہ علی النبی وآلہٖ وسلم ہزار بار پڑھے۔ ہر بلا سے امن میں رہے۔

بدھ: چہار شنبہ کے دن استغفار ہزار مرتبہ پڑھے۔ قبر کے عذاب سے محفوظ رہے۔

جمعرات: پنج شنبہ کے دن لا الٰہ الا اللہ الملک المبین ہزار بار پڑھے دولت ایمان سے مالا مال ہو۔

یہ ورد عجیب نعمت غیر مترقبہ ہے۔

# حضرت امام اعظمؒ

فرماتے ہیں کہ میں نے پورے سو مرتبہ رب العزت کو خواب میں دیکھا میں نے دریافت کیا۔ مالک الملک! تیری عبادت کس نام سے کروں؟ حکم ہوا۔ یہ کلمات جو صبح و شام پڑھیگا وہ میرے عذاب سے نجات پائے گا۔ اور میں اس کی ہر مراد پوری کروں گا۔

سبحان الابدی الابد۔

سبحان الواحد الاحد۔

سبحان العزو الصمد۔

سبحان اسماء بغیر۔

سبحان من بسط الارض علی ما محمد۔

سبحان من ظق الخلق فاھم عداد۔

سبحان قسم الارزاق ولم نیس احد۔

سبحان الذی لم یتخذ صاحبۃ ولاولد۔

سبحان الذی لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفواً احد۔

آپ کے بعد ہر بزرگ نے آپ سے اس قول کی تائید فرمائی ہے۔

سبحان اللہ۔ سبحان اللہ۔

# استخارۂ مجرّب

دو رکعت نماز پڑھے پہلی کے بعد الحمد وربک یخلق ما یشاء ویختار تا آخر سورۂ قصص اور قل یا ایھا الکفرون پڑھے دوسری میں سورۃ فاتحہ کے بعد وما کان ھو من والامر منہ مبینا (سورۂ احزاب) رکوع ۱۵-۶ پڑھے۔ اور بعد نماز کسی سے کلام نہ کرے۔ سو جائے مطلب سوچ کا خواب میں مطلع کر دیا جائے گا۔ حسب فرمان عمل کرے فیض پائے گا۔ بفضل اللہ تعالیٰ۔

# اگر اپنے کسی مرحوم کو خواب میں دیکھنا ہو

اگر اپنے کسی مرحوم کو خواب میں دیکھنا ہو۔ تو امام الاولیاء خواجہ حسن بصری رحمتہ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ بعد نماز عشاء چار رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں بعد الحمد للہ سورۃ الھکم التکاثر پڑھے اور بستر پر لیٹ کر یہ پڑھتا رہے اور سو جائے۔ اللھم انی فلانا حالتہ التی ھو علیھما اور یہاں پر نام لے۔ انشاء اللہ دیکھے گا کہ مرحوم کس حالت میں ہے۔ تین دن کا عمل ہے۔



# اس لئے کہ سفر میں امن رہے

مسافر جب سفر کو جائے تو دو رکعت نفل پڑھے۔ ایک میں بعد الحمد
کے قل یا یھا الکفرون اور دوسری میں بعد الحمد کے قل
ھو اللہ پڑھے اور بعد سلام کے ان الذی فرض علیك القرآن
سرادك الی المعاد۔ خدا نے چاہا تو سفر سے بخیریت واپس مراجعت پائیگا۔

# بارش روکنے کیلئے

قدرت کے کاموں میں دخل دینا نامناسب ہے لیکن اگر ضروری ہو تو بارش
کو روکنے کے لئے خاک تر ہو کو اٹھا کر پہلے تین بار سر پر پھیرے اور یہ پڑھے اور خاک
زمین پر ڈالتا جائے۔ اللھم انی قبضت من ترابك ومصبس علی
خزل کنت من سامان مخفہ ما انزلت من کتابك۔ اور
قدرت کے عجائبات کا نظارہ کرے۔

# وہ تین سورتیں جن میں کاف نہیں

والعصر۔ لایلف اور قل اعوذ برب الفلق
تینوں لکھ کر گلے میں باندھے جس کو نظر ہو گئی ہو۔ نظر کا اثر فی الفور دور ہو جائیگا۔

نظر لگنا برحق ہے۔ یہ کہنا کہ جس شخص نے بچپن میں نجاست کھائی ہو۔ اس کی نظر لگتی ہے
یہ غلط ہے۔ نظر باپ کی بیٹے کو لگ جاتی ہے۔ احادیث میں نظر بد کا تدارک بھی ہے
نظر زدہ کا منہ ہاتھ دھو کر نظر زدہ پر چھڑک دیں۔

## رقعہ مرگی

یہ لکھ کر مرگی والے کے ماتھے پر چسپاں کر دیں الم تر کیف الی
ربك كيف مد الظل۔ نہایت مجرب ہے۔ فوراً ہوش میں آجائیگا۔

## درد سر کیلئے

ط ی ر ہ ط ت ن عمل درد پر لکھ دو۔ درد فوراً جاتا رہے گا۔ یا ئے
عدد ددد ود د لکھیں اور والعصر پڑھیں۔ اور چھری بالوں پر ماریں۔
درد کافور ہو جائے گا۔

## مقوی بصارت

حضرت بابا فرید الدین گنج شکر پاک پٹن والے جو حضرت خواجہ خواجگان
خواجہ قطب الدین بختیار کاکی کے خلیفہ اعظم ہیں اور حضرت صابر کلیری اور حضرت
محبوب الٰہی دہلوی کے پیر و مرشد ہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ اذان کے وقت جب حضورؐ

کا نام لیا جاتا ہے کہ دونوں انگوٹھوں کے ناخن چوم کر آنکھوں سے لگا لینا مقوی بصارت ہے۔ بینائی بڑھاتے ہیں۔

# آپ فرماتے ہیں

یا نوس۔ یا بصیر بھی روزانہ ۵۵۸ مرتبہ پڑھ کر آنکھوں پر دم کر لینے سے بھی نظر تیز ہوتی ہے۔ اور بصارت کو تقویت حاصل ہوتی ہے۔ اور زعفران کافور اور مصری ہموزن پیس لو۔ تو یہ سرمہ بھی موجب تقویت بینائی ہے۔ سوتے وقت لگا لینا چاہیے۔



# بخار والے کی کمر پہ

انگشت شہادت سے آذان و اقامت لکھنا بخار کو دور کرتا ہے صحت بخشتا ہے۔

# جس عورت کا حمل گر جاتا ہو

تو ایک بچھو مردہ لے کر کپڑے میں لپیٹیں۔ اس پر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اور عورت کا نام لیں۔ پھر اس کے گلے میں پہناویں۔ انشاء اللہ حمل محفوظ رہے گا۔



# ریح احمر

ریحِ احمر ایک مرض ہے جس کی وجہ سے چودہ بیماریاں اور ہو جاتی ہیں۔

خونی بواسیر، درد کمر، قراقر شکم۔ نفخ، درد معدہ

درد خصیتین۔ درد دل۔ درد جگر۔ درد نیم سر۔ دوارسر

یعنی سر چکرانا۔ برص یعنی کوڑھ، جنون۔ سر دھننا۔ خارش

ان سب کا علاج حسب ذیل ہے۔

وما ارسلنٰک الا رحمۃ للعٰلمین فیہ شفاء

للناس صلی اللہ علی النبی الامی وآلہٖ وسلم۔

پڑھ کر حسب ذیل دوائیں کھلائیں۔ انشاء اللہ آرام ہوگا۔ دردوں کی دوا تو سرکہ انگور حب القر باریک پیس کر سر پر ملو۔ دافع جنون ہے۔ روغن مغز کدو دافع جنون وخارش ہے۔ آب افشردہ دھنیا سبز اور باقلا بواسیر و حکمہ کے لئے اور دافع برص ہے اور روغن دافع قولنج ہے اور کلونجی وشہد۔ یہ ریح احمر کے امراض اور ان کے علاج تھے۔ جو بیان کئے گئے ہیں۔

# آگ سے جلے ہوئے پر

پیاز کا پانی کو کھانے کا نمک انڈے کے برابر ملا کر پھینٹیں۔ اور جلا ہوا

قولا من رب الرحیم - ۱۱۱ مرتبہ پڑھیں اور لگائیں۔ انشاء اللہ آرام ہوگا۔

## اگر عورت کی اندامِ نہانی سے خون بہے

تو چالیس میم کاغذ پر لکھ کر دس دس الگ الگ کر دو۔ دس نقش سے گر دس سر پر باندھیں۔ دس کی دھونی دیں اور دس کی پوٹلی بنا کر حمول کریں۔ خون بند ہو جائے گا۔

## چیچک کیلئے

جس کے چیچک نکلے۔ اس کے پاؤں میں مہندی لگائیں۔ ۹۲ بار یا شافعی اور ۶۶ بار یا حکیم پڑھ کر مہندی پر دم کریں۔ انشاء اللہ مریض شدت مرض سے سلامت رہے گا۔

## بچے کا چونکنا روکنے کے لئے

خشعت الاصوات الرحمٰن فلا تسمع الا ہمسا

لکھ کر بازو پر یا گلے میں ڈالیں۔ رونا اور چونکنا موقوف ہو جائیگا۔



# بچّہ آسانی سے پیدا ہو

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے دیکھا کہ ایک جانور جننے کی تکلیف میں ہے۔ آپ نے اپنے ساتھیوں سے کہا۔ پڑھو!

جنۃ ولات مریم ولات عیسیٰ اخراج ایھا المولود بقدرۃ الملک المعبود۔ یہ کلمات پڑھے گئے۔ تو بچہ بآسانی پیدا ہوگیا۔ اب بھی یہ عمل دردزہ کی تکلیف میں کام دیتا ہے۔ ضرورت کے وقت تجربہ کے لئے نہایت مجرب ہے۔



# حمل قائم نہ ہونے کیلئے

اگر بیدانجیر کے دانے پر یوم یقوم الروح والملئکۃ صفا ۔ تا ۔ صوابا تک ایک مرتبہ پڑھ کر مطلوبہ عورت کو کھلا دیا جائے تو سال بھر تک حمل قائم نہ ہو۔ اور اسی طرح جتنے دانوں پر جتنی بار پڑھ کر کھلاؤ گے۔ اتنے ہی سال حمل قائم نہ ہوگا۔

# جو عورت نکاح کرنے پر تیار نہ ہو

عورت کے بال سے کران ہیں یہ اسمار لکھ کر باندھیں۔ اخوش مرمش

کلموش اور ایک سرخ ریشمی کپڑے پر درود لکھیں۔ اور یہ آیت زعفران سے لکھیں جا بجز انی منافع بهم اللّٰهم ابعث بعلا صالحا محطۃ فلانۃ بنت بحق کلائك المد یم و رسولك الکریم و بالف لاحول ولا قوۃ الا باللّٰہ العلی العظیم وصلی اللّٰہ تعالیٰ علی اللہ واصحٰبہ اجمعین ٥ اور تعویذ بنا کر عورت کے گلے میں ڈال دیں۔ خدا نے چاہا تو نکاح کرنے پر تیار ہو جائیگی۔

## برائے قوت مردانہ

ان اللّٰہ علی کل شیءٍ قدیر ۱۰۱۵ مرتبہ یو دینہ کے پرش پر پڑھو۔ اور ملا کر گولیاں بنا لو۔ اور چند بار کھاؤ۔ تجربہ شاہد ہے ایسی قوت پیدا ہوگی کہ تم خود متحیر ہو گے۔ اور خدا کے عجائباتِ قدرت کا مشاہدہ کر لو گے۔ مگر واضح رہے۔ کہ اس طرح حاصل کی ہوئی طاقت کبھی ناجائز طور پر استعمال نہ کرنا۔ ورنہ مذہبی طور پر سزاوارِ عقوبت ہوں گے۔

## مال تجارت کی فروختگی کیلئے

ایک پرچہ پر پچاس واؤ لکھو۔ تو مال میں رکھو۔ نقش رکھتے ہی فروختگی شروع ہو جائیگی۔ بعد فروختگی کچھ شیرینی پر نیاز دلا کر تقسیم کر دو۔

# کرب و شدت کو رفع کرنے کیلئے

حضرت شیخ غوری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ سولہ روٹیوں کے چار چار ٹکڑے کرو۔ کل ۶۴ ہوتے ہیں۔ سب پر تینوں قل لکھو اور سورۃ فیل و سورۃ قریش گیارہ گیارہ بار پڑھو۔ آخر میں مع بسم اللہ حسبنا اللہ و نعم الوکیل ۱۶ مرتبہ پڑھو۔ پھر سولہ سولہ کی چار ڈھیریاں لگاؤ۔ اس جگہ سے اٹھا کر نہ جاؤ۔ اور ایک ایک ڈھیری علیحدہ علیحدہ کھلاؤ۔ خواہ فقیروں کو خواہ بچوں کو۔ یہ عمل بڑا مجرب ہے۔

# ابیات مفتاح الذہن

کلام قل لم لا یمل سماعہ

تنزل قول و فعل و نیۃ

بہ استقی من یمل داء و سرہا

دلیل یقینی جہلی و حیرتی

حیات مستحنی بسورتہ

ونور بہ قلبی ورحمہ ممتحنی

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ان ابیات کا پڑھنے والا جو کچھ چاہے۔ حفظ کر سکتا ہے۔

# بچھو کے درد کا رقیہ

بسم اللہ وباللہ رب جبریل ومیکائیل کازم کازم و
برازم فتاورا می مزن شفنامرا سامرا ھوراھے والمطانا
المراتی واللہ شافی۔

یہ رقیہ اگر پڑھیں۔ تو بچھو کچھ ضرر نہ دے گا۔ اور اگر کاٹ لے۔ تو پڑھ کر پھونک ماردو۔ بچھو کے کاٹنے کا کچھ اثر نہ ہوگا۔ حضور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سرور کائنات فرماتے ہیں کہ بچھو کو مارو۔ یہ بڑا ضرر رساں جانور ہے۔ اس نے ایک مرتبہ حضور آقائے دو عالم کو بھی کاٹ لیا تھا۔ اعوذ باللہ من شرورہا۔

# گمشدہ کیلئے

اگر سورۃ والضحیٰ پڑھی جائے۔ تو یقین ہے کہ انشاء اللہ گم شدہ ضرور مل جائے۔

# دیگر

جس کی کوئی چیز گم ہو گئی ہو وہ صبح ۵ ۶ ۵ ۶ عدد لکھ کر سرہانے رکھ لے اور سو رہے۔ خواب میں چور کی شکل دکھائی دے گی۔

# چوہے کو بھگانے کیلئے

چوہا پکڑ کر اس پر تعویذ لپیٹ کر چھوڑ دو۔ اوپر سے دھاگہ لپیٹ دو سب چوہے بھاگ جائیں گے۔ عطش جاء الحق عططش مات البق ابلھفما ایعما عما ما اصبح البق الحمد واللہ۔



# وسوسات کو روکنے کیلئے

یخرج الحی من المیت تا نخر حوت لکھے اور لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم بھی لکھے اور بازو پر باندھے۔ جب تک بندھی رہے گی۔ کوئی وسوسہ نہ پائے گا۔

# سورۂ حم السجدہ

آب باراں پر پڑھے اور اس میں سرمہ پیس کر لگائے۔ یا اس پانی سے آنکھ

دھوئے۔ آشوب چشم کو صحت ہوگی۔

## (عملیات بزرگان دین)

# کھانسی

کھانسی برا مرض ہے۔ سورۃ دخان لکھ کر دھو کر پلائے۔
کھانسی کے لئے مفید ہے۔ چینی پر پڑھ کر کھلائے تو پیچش کو مفید ہے۔ زعفران سے لکھ کر پاس رکھے تو شر مخلوق سے محفوظ رہے۔

سورۃ مریم پڑھ کر دم کرے۔ مرگی والے کو مفید ہے

سورۃ نجم جمعہ کے دن ہرن کی کھال پر لکھ کر پاس رکھے جہاں جائے۔ عزت پائے۔

سورۃ حجرات لکھ کر دیوار پر چسپاں کردے۔ گھر میں آسیب نہ آئے۔

سورۃ طور قید سے رہائی ہو۔

سورۃ ممتحنہ پڑھنے سے تلی دور ہو۔

سورۃ نون نماز میں پڑھنے سے فکر و فاقہ دور ہو۔

سورۃ الحاقۃ حاملہ کے باندھنے سے حمل ساقط نہ ہو۔

سورۃ الغاشیۃ کھانے پر دم کرنے سے کھانا نقصان رساں نہ ہو۔

سورۃ العلق سفر میں ساتھ رکھنے سے تکلیف نہ ہو۔

سورۃ النصر انگ پر کندہ کرا کر جال پر باندھے۔ مچھلیاں بہت آئیں۔

سورۃ حٰم وقت جدال وقتال باندھ لینے سے جان محفوظ رہے۔

سورۃ صافات اوّل سے ثاقب تک لکھ کر باندھنے سے آسیب دور ہو۔

سورۃ نعم ظالم کے ڈرانے کے لئے اکسیر ہے۔

آیۃ مبارکہ:۔ انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون شب جمعہ کو چالیس مرتبہ پڑھ لیا کرے مال واسباب سب محفوظ رہے۔ چوروں اور رہزنوں کا خطرہ بھی نہ رہے۔

# پسّو مچھّر رفع کرنے کیلئے

اے پسّوؤ! اے مچھرو! اگر تم سبحان اللہ پر ایمان رکھتے ہو۔ تو ہمیں نہ ستاؤ۔ یہ کہہ کر پانی اپنی چارپائی کے گرد چھڑک دو۔ ان کے کرب سے محفوظ رہیں گے۔

# حضرت علی کرم اللہ وجہہ

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایک مقروض سے فرمایا کہ میں تجھ کو وہ کلمات کیوں نہ بتاؤں کہ اگر تجھ پر پہاڑ کے برابر بھی قرض ہو تو ادا ہو جائے۔ اور مجھ کو حضور رسول کریم

صلی اللہ علیہ وسلم نے بتائے ہیں۔ اور بہت سے بزرگوں نے آزمایا بھی ہے۔ ایک بزرگ تو یہ کہتے ہیں کہ میں نے کبھی کسی سے ایک پیسہ بھی ان کلمات کی برکت سے قرض نہیں لیا۔ اور اللہ تعالیٰ نے ہر حاجت میری غیب سے پوری کی۔ حضرت عیسیٰؑ نے اپنے اصحاب کو بعد جمعہ پڑھنے کے لئے بتائی تھی۔ اور اُمّتِ محمدیہ کے لئے یہ دعا ہے۔

اللھم وکفنی بحلالک عن حرامک واغنی بفضلک عمن سوائک فصل یا الٰھی کل صعب بحق سید الابرار سھل

پاک وصاف ہو کر عقیدت سے پڑھے۔ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ اوّل وآخر درود پاک۔ ایک مرتبہ بھی نہ گزرنے پائے گا کہ قرض سے نجات مل جائے گی۔ اور ہمیشہ کا معمول بنا لینے سے بھی قرض لینے کی نوبت نہ آئے گی۔ قادریہ سلسلے کے لوگ اپنے معمول میں اس دعا کو شامل رکھتے ہیں۔ اور بفضل اللہ تعالیٰ اس کے اثرات سے مستفیض ہوتے ہیں۔

دعائے ذوالنون ——————— یہ دعا ہے

## حضرت یونس علیہ السلام کی

گو قرآن پاک کے نزول سے بڑی عظمت ہوئی۔ اس دعا میں اسم اعظم ہے۔

یہ اکثر بزرگان دین کا مقولہ ہے۔ اور غم و الم میں کرب و سختی میں بڑی کارآمد ہے یہی
ایک دعاء ہے جس پر قرآن و حدیث دونوں متفق ہیں۔ حل المشکلات ہے
حضرت ابوہریرہ رضؓ فرماتے ہیں کہ اس میں شفاء بھی ہے۔ قاضی الحاجات بھی
ہے۔ کاشف المہماتی بھی۔ ہزار ہا بزرگانِ دین کی آزمودہ ہے۔ اس کے
پڑھتے ہی آسمان کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ حضرت غوث پاک بھی اس
دعاء کے فوائد کے معترف ہیں۔ اس کے پڑھنے کی مختلف ترکیبیں ہیں لیکن جس طرح کوئی
پڑھے گا۔ فائدہ سے خالی نہیں رہے گا۔ آدمی اکٹھے بھی پڑھتے ہیں۔ کام کے بنانے
مقدمات کو موافق طے کرانے اور آڑے سے آڑی مصیبت میں کام آنا تو اس کا ادنیٰ سا
اثر ہے۔ غرض یہ کہ جس طرح حضرت یونس ؑ کی مشکل حل ہوئی تھی۔ اسی طرح آج بھی
جو اس کو پڑھتا ہے یا اس کا ختم کراتا ہے۔ اس کی بھی اسی طرح مشکل حل ہوتی ہے۔
سوا لاکھ مرتبہ اگر روزہ رکھ کر پڑھی جاوے اور درمیان میں کوئی دنیاوی کام نہ کیا
جاوے۔ تو جائے نماز سے اٹھنے سے قبل کام بن جاتا ہے۔ اور ایک دو مرتبہ نہیں۔
بلکہ بارہا کی آزمودہ بات ہے۔ جس کو شک ہو۔ تجربہ کرے۔

# نقش پیشاب

اگر پیشاب بند ہو جائے تو یہ نقش موم جامہ کر کے مثانہ پر باندھیں۔ اور زعفران
سے لکھ کر دھو کر پلائیں۔ بند پیشاب کھل جائے گا۔ (نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو)

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ٢٠٣٢ | ٢٠٢٧ | ٣٠٣۴ |
| ٢٠٣٣ | ٢٠٣١ | ٢٠٢٩ |
| ٣٠٢٨ | ٢٠٣٥ | ٢٠٣٠ |

# راہ بھول جائے تو

کسی گھر میں جنات کا شبہ ہو۔ یا راستہ بھول جائیں۔ تو آذان پڑھو۔ کوئی آکر راستہ بتادے گا۔ یا جنات گھر خالی کر جائیں گے۔

# زبان بندی دشمن کیلئے

افلا یتدبرون القرآن ام علی قلوب اقفالہا اور تین مرتبہ صم بکم عمی فھم لا یرجعون پڑھنے سے زبان بندی ہو جائے گی۔

# استخارہ خاص

تین دن کرے۔ شب کو بعد نماز عشا بدھ، جمعرات، جمعہ کو بسم اللہ شریف سو مرتبہ اور الم نشرح ستر مرتبہ پڑھ کر سینہ پر دم کرے اور دعا میں مقصد

کرے کہ الٰہی! میری رہنمائی فرما۔ پھر سو مرتبہ درود شریف پڑھے غیب سے غنچہ سربستہ کھل جائے گا۔

## برائے امن مکان از جنات

سورۃ الم ترکیف پوری طرح لکھ کر ہر چہار طرف مکان میں چسپاں کر دے جنات کا پتہ بھی مکان میں نہ رہے گا خواہ کتنی ہی تعداد میں ہوں سب بھاگ جائیں گے اور [illegible] سکونت کرے۔

## یات کی رجعت سے محفوظ رہنے کیلئے

سورہ عبس وتولی ایک مرتبہ اور یا وارث ۱۱ مرتبہ پڑھا یا کرے

## جاڑہ بخار کیلئے

ایک ٹھیکری پر شاہ شفاء دفع کل بلاء لکھ کر باندھو۔ شفاء ہوگی۔

## سورۂ بقر

سورۂ بقر اگر اس مکان میں پڑھی جائے جہاں جنات کا شبہ ہو تو بہتر

ہے۔ سب جنات دفع ہو جائیں گے۔

## مرگی کیلئے

کان میں پڑھ کر پھونکے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ المص طس

لیکون والقرآن الحکیم حمعق ن والقلم وما یسطرون

مریض اچھا ہو جائے گا اور پھر کبھی دورہ نہ پڑے گا۔

## علم لدنی حاصل کرنے کیلئے

سبحانک لاعلم لنا الا ما علمتنا انک انت العلیم

الحکیم ۹۲ مرتبہ پڑھے۔ مخفیہ علم آشکارہ ہوں گے۔

## اگر کوئی حاکم اپنے ماتحت سے بگڑ جائے

تو اس کا نام لکھ کر مع ثم قست قلوبھم سے تعلمون تک

(پارہ ۱) لکھ کر کسی اونچی جگہ رکھ دو۔ خدا کے حکم سے بہت جلد ٹھیک ہو جائے گا۔ اور

مزاج میں ملائم پڑ جائے گا۔ مجرب ہے۔



# بچہ کی حفاظت

بچہ کی حفاظت کے لئے مشک و زعفران سے لکھ کر تانبے کی نلکی میں رکھ کر بچے کے گلے میں لٹکا دو۔ مجرب ہے۔ یاری تعالیٰ کا اسم آرام دہ:- قل ان الفضل بید اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم الصبور طلوع آفتاب سے قبل ۱۰۰ بار پڑھ لیا کریں۔ راوی چین ہی لکھتا ہے۔

# ڈاڑھی مونچھ جلد نکالنے والی دعاء

یہ دعا پڑھا کرے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ قال یبنؤم لا تاخذ بلحیتی ولا برأسی انی خشیت ان تقول فرقت بین بنی اسرائیل ولم ترقب قولی قال فما خطبک یاسامری بہت جلد ڈاڑھی مونچھیں نکل آئیں گی۔

# دردِ سر کیلئے

دردِ سر کے لئے یہ باندھے۔ ولا تحلقوا رؤسکم حتی یبلغ الھدی محلہ فمن کان منکم مریضاً او بہ اذی من راسہ ففدیۃ من صیام او صدقۃ او نسک۔

# یرقان کیلئے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسمائے مطہرہ لکھئے اور باندھیئے۔ اور روزانہ پڑھ کر پھونکئے۔ ہفتہ عشرہ میں ہی مرض جاتا رہیگا۔

اسمائے مطہرہ یہ ہیں۔ محمد۔ احمد۔ حامد۔ محمود۔ قاسم، عاقب، حبیب، خاتم، حاشر، دعاء، سراج، منیر، بشیر، نذیر، رسول، نبی، هادی، مهدی، خلیل، صفی، حکیم، مصطفیٰ، طٰہٰ، طس، یٰسٓ۔ مزمل، مدثر، مطیع، مذکر، بطحی، مرتضیٰ، مختار، ناصر، ندیم، حجۃ، بیان، حافظ، شهید، عادل، نور مبین، برهان، رشید، صاحب، ناطق، صادق، مکی مدنی، عربی، هاشمی، قریشی، عزیز، حریص، رؤف، رحیم، فاضل، جواد، عالم، عامل، غنی، فتاح، کریم، طیب، مطیب، خطیب، فصیح، مظهر، امام، امی، تقی، مجتبیٰ، شاہ، سابق، متوسط، مقصد، حق، مبین، اول، آخر، ظاهر، شفیع، محلل، محرم، امر، حکیم، قریب، شکور، رقیب، منیب، والی، حسبی اللہ، ونعم الوکیل ونعم المولیٰ و نعم النصیر وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وعلیٰ آلہ

واصحابہ اجمعین ٥

# آنکھوں کے درد کیلئے

حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ اپنے نام کے اعداد کے مطابق اپنی ہتھیلی پر یہ دعا پڑھے اور آنکھوں سے ملے۔

قل ھواللہ احد ان فی عینی رمدًا احمر وابا صًا حسبنا الحمد اشف عینی یا الٰھی واکفنی شرًا رمدًا الیس اللہ شریک ولا ولدًا ولم یکن لہ کفوا احد تکلیف رفع ہو جائے گی۔

# جسم درد کیلئے

اعوذ باللہ وقدرتہ من سر ما احد ذا جاد ر پڑھا کرے ہو گی۔ نیز سورۃ عنکبوت پوری لکھ کر پاس رکھنے سے بھی جسم کا درد دور ہو جاتا ہے۔

# خنازیر کا جھاڑ

نیم کی پتی پر پڑھ کر گلے میں باندھے حضرت سلطان الاولیاء فرماتے ہیں کہ فوراً آرام ہو جاتا ہے۔ جھاڑ یہ ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ سری مھاسری

معرۂ وفیصری جرحاسند قیرماہ بخیرحق ماہ ابراھیم خلیل اللہ۔ گیارہ دفعہ پڑھے۔

# دعائے فرزند

جو شخص اس دعا کو پڑھتا رہے گا۔ ہر فرض نماز کے بعد پڑھ لیا کرے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ قل الحمد للہ الذی لم یتخذ ولدا ولم یکن لہٗ شریک فی الملک ولم یکن لہٗ ولی من الذل وکبرہ تکبیرا۔

# نوکر یا چور کو واپس بلانے کیلئے

ولو ارادوا الخروج لاعدوا لہٗ عدۃ ولکن کرہ اللہ انبعاثھم فثبطھم وقیل اقعدوا مع القاعدین

آیتہ لکھ کر دائرہ میں چور کا نام لکھیں اور ایک کیل ٹھونک دیں۔ حیران و پریشان مفرور واپس آئے گا۔

# دفینہ معلوم کرنے کیلئے

واما الجدار فکان لغلامین یتیمین فی المدینۃ وکان

تحتہ کنز لھما وکان ابوھما صالحاً فاراد ربک ان یبلغا
ولیستخرجا کنزھما رحمۃً من ربک وما فعلتہٗ
عن امری ذلک تاویل مالم تسع علیہ صبرا ○

ایک تانبا کی لوح پر پڑھو۔ اور کپڑے میں لپیٹ کر سرہانے رکھو روز ۱۲۱ مرتبہ
ایۃ مذکورہ پڑھ کر الٹی کروٹ سو جاؤ۔ اگر نیند نہ آئے۔ تو سیدھی طرف رکھ کر یہ
کہو۔ یامظھر العجائب یادلیل کل حائر عندہ کل ضالۃ
ارشدنی بکرک ھار طلب انشاء اللہ دفینہ کی جگہ سے باخبر ہوگا۔

## سانپ بچھو گھر سے نکالنے کیلئے

ایک پیتل کے برتن میں لکھے۔ الم تر الی الذین خرجوا من دیارھم
وھم الوف حذر الموت فقال لھم اللہ موتوا۔ خیرہ نیم سے
دھو کر مکان کے کونوں میں چھڑک دے۔ خدا نے چاہا۔ تو کوئی موذی جانور نہیں
رہیگا۔

## محبت کا بہترین عمل

نام اصحاب کہف کے لکھے۔ اور طالب و مطلوب کا لکھے۔ زعفران سے خوشبو
لگائے عطر حنا کی اور پیر کے دن سیدھے بازو پر باندھے۔ پھر اثرات کا ملاحظہ کامیوں کے

دیکھے نام اصحاب کہف کے یہ ہیں۔ یملیخا، ملسلیمنا، کشفوطط
نیوانس، کشافطیونس اور فنتیونس۔ مرانس یونس وکلبھم
قطمیر علی اللہ قصد السبیل ومنہا جائر ولوشاء لھدا کم
اجمعین پھر لکھے ""

یہ معلوم کرنیکیلئے کہ

# کونسا حرف کونسی قسم کا ہے

| حرف | قسم | نام جو اللہ تعالیٰ کے متعلق ہیں | حرف | قسم | نام جو اللہ تعالیٰ کے متعلق ہیں |
|---|---|---|---|---|---|
| ا | آتشی | اللہ احد | ر | خاکی | رب رشید |
| ب | بادی | باسط | ز | آبی | زکی |
| ت | بادی | تواب | س | آبی | سمیع سلام |
| ث | آبی | ثابت | ش | آتشی | شهید |
| ج | آبی | جلیل جمیل | ص | بادی | صی صبور |
| ح | خاکی | حبیب حمید | ض | بادی | ضار |
| خ | خاکی | خبیر خالق | ط | آتشی | طاهر |
| د | خاکی | دیان دائم | ظ | آبی | طاهر |
| ذ | آتشی | ذوالجلال | ع | خاکی | عزیز علیم |

| حرف | قسم | نام جو اللہ تعالیٰ سے متعلق ہیں | حرف | قسم | نام جو اللہ تعالیٰ سے متعلق ہیں |
|---|---|---|---|---|---|
| غ | خاکی | غفور | م | آتشی | مومن مهیمن |
| ف | آتشی | فتاح | ن | بادی | نافع نور |
| ق | آبی | قادر | و | بادی | ودود واحد |
| ک | آبی | کبیر کریم | ہ | آتشی | ہادی |
| ل | خاکی | لطیف | ی | بادی | یعقوب |

# عمل حب مجرب

ثم قست قلوبکم من بعد ذلک فهی کالحجارة او اشد قسوة وان من الحجارة لما یتفجر منه الانهار وان منها لما یشقق فیخرج منه الماء وان منها لما یهبط من خشیة الله وما الله بغافل عما تعملون ۝

دو موم کے پتلے بناؤ۔ اور مرد کے سینے پر عورت کا نام سوئی سے لکھو۔ اور عورت کے سینے پر مرد کا نام لکھو۔ اور پوست آہو میں دونوں کو ایک دوسرے کے روبرو رکھو۔ اور کسی پھلدار درخت کے نیچے دفن کردو۔ انشاء اللہ ایک دوسرے سے مل جائیں گے۔



## دیگر

سورۂ اخلاص بھی گیارہ سو بار بعد نماز عشاء پڑھنی مجرب ہے۔ بگردعا مانگتے وقت نام طالب و مطلوب کا لینا ضروری ہے۔ اور سات دن یہ عمل کرے۔

## جنگ میں فتحیابی کیلئے

وانزلنا الحدید فیہ باس شدید ومنافع سے عزیز تک روز پڑھ لیا کرے۔ بالخصوص جنگ آزمائی کے وقت دشمن خائف ہوں اور خود غالب و مظفر ہوں۔



## دیگر

سورۃ الم ترکیف کا پڑھنا بھی آیا ہے۔ ایک خاک کی مٹھی پر پڑھ کر دشمنوں کی طرف پھینک دو۔ وہی کام کرے گی۔ جو اصحاب فیل کے ابابیل نے کیا تھا۔ اور تم لڑائی میں مظفر و منصور رہوگے۔ بعون اللہ تعالیٰ۔

ذیل کی آیت مٹی کی شکوری میں گلاب سے لکھ کر آب رواں سے دھو کر اس جگہ ڈالے۔ جہاں بکریاں زیادہ ہوں۔ اور فضلِ الٰہی دیکھے۔ آیت یہ ہے

انا نحن نحی الموتی ونکتب ما قدموا واثارھم وکل شیٔ

احصیتہ فی امام مبین۔ کا پڑھنے والا ہر مصیبت سے بچا رہے خواہ مالی مصیبت ہو یا بدنی۔ مگر صبح کو پڑھا کرے۔

بسم اللہ علی نفسی واھلی ومالی اللھم لی فی قدرتك وارضی بما تضنیت حسنی الا احب تعجیل شیء اخرت وتاخرشیء عجلت۔

## غنی اور مالدار ہونے کیلئے

حدیث مستند ہے کہ کلمہ تمجید سے بہتر کوئی عمل نہیں۔ صبح و شام اس کا ورد رکھے۔ بہت جلد مالدار بنا دیتا ہے۔ کلمہ تمجید یہ ہے۔

سبحان اللہ والحمد للہ واللہ اکبر ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

## حضرت مولا علیؓ کا ارشاد

جس گھر والے مکڑی کے جالوں سے گھر کو پاک صاف رکھتے ہوں اور سائل کو دیتے ہوں۔ اس گھر کے لوگ کبھی فکر و فاقہ کے پاس نہ بھٹکیں گے۔ ہمارے لئے آج کل اس ارشاد میں کوئی درس ہے۔ فتدبوا۔



احصینٰہ فی امام مبین ۞

# کھیتی خوب پھلنے پھولنے کیلئے

حٰمٓ تنزیل الکتٰب من اللّٰہ العزیز الحکیم ان فی خلق السمٰوٰت والارض لاٰیٰت للمؤمنین وفی خلقکم وما یبث من دابۃ اٰیات لقوم یوقنون زعفران سے لکھو اور پانی سے دھو کر کھیت میں چھڑک دو۔ انشاء اللہ خوب پھلے پھولے گا۔ کہ دیکھ کر حیرت ہوگی۔

# قرض ادا کرنے کیلئے

اللھم انی اعوذبک من غلبۃ الدین وشماتۃ الاعداء

بعض اکابرین فرماتے ہیں کہ بعد نماز ظہر ایک سو چالیس بار دعائے مذکورہ پڑھا کرو۔ چند روز کے ورد سے قرض ادا ہو جائے گا۔

# دیگر مجرب

اپنے نام کے اعداد اور قرضخواہ کے نام کے اعداد جمع کرو اور اسی تعداد سے یامالک الملک استغیث اعداد کی تعداد کے مطابق جتنے دن ہوتے ہیں۔ اتنے ہی دن پڑھو۔ دوران خواندگی ہی ہیں قرض ادا ہو جائے گا۔

اور تمہارے کاروبار میں بھی برکت ہوگی ہر جمعرات کو ایک نمازی کو کھانا ضرور کھلاتے رہا کرو۔

## بربادی دشمن کیلئے

ایک مٹی کے پیالے میں لکھ کر دشمن کے گھر میں رکھ دو۔ اور اگر اسپ مردہ کی کھال ہے کراس پر لکھ کر دریا میں ڈال دیں تو مکان بنیاد تک کھد جائے۔ مگر ایسا کرتے وقت خدا کا خوف ضرور کرو۔ فیقطع طرفا من الذین کفروا او یکبتہم فینقلبوا خائبین لیس لک من الامر شیٔ او یتوب علیہم او یعذبہم فانہم ظلمون ٥



## دیگر

اگر دشمن کا مستقل پار چل جائے۔ تو اس پر لکھے۔ کذلک یطبع اللہ علیٰ قلوب الذین لا یعلمون قلوب کے بعد اس کا نام لکھے۔ اور اپنے بازو پر باندھ کر دشمن کی طرف جائے۔ دشمن مرعوب ہوگا۔ اور خوف وہراس سے گھبرائے گا۔



## باہم جدائی کیلئے

ستر عدد مرچ سیاہ پر پڑھے۔ اللّٰھم کما خلقت وفرقت بین فرعون بحرب بہ فرق وخائف یہاں دشمن کا نام ہے۔ وجعلھم مبغضین یا مفرق گیارہ دن پڑھے اور اثر دیکھے۔ خوب جدائی ڈال دے گا۔

## رات کو جب چاہے جاگنے کیلئے

یہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیا کرے۔ اور جس وقت جاگنا چاہے۔ آواز سے کہہ دیا کرے۔ انشاء اللہ اسی وقت آنکھ کھل جایا کرے گی۔

وکذلک اوحینا الیک روحنا من امرنا ما کنت تدری ما الکتب ولا الایمان ولکن جعلنا لا نورا یھدی بہ من یشاء ومن عبادنا وانک لتھدی الی صراط المستقیم صراط الذین لہ ما فی السموٰت وما فی الارض الا الی نصیر الامر۔



# دعائے بارش رحمت

ربنا انزل علینا مائدۃ من السماء وتکون لنا عیدًا اولنا واٰخرنا واٰیۃ منک وارزقنا وانت خیر الرازقین خیر الوارثین۔ اس آیۃ کے پڑھنے سے روزی فراخ ہوتی ہے محتاجی دور ہوتی ہے۔

# ارشاد حضرت خواجہ قطب الاقطاب

آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے گھر میں جانے والا کبھی محتاجی کا منہ نہ دیکھیگا۔ اور تنگی معاش سے ہمیشہ دور رہے گا۔



# ہر قسم کی مصیبت دور کرنے کیلئے

حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے کہ حضور ؐ کا قول ہے کہ اس دعا کا پڑھنے والا ہر مصیبت سے دور رہتا ہے خواہ مالی مصیبت ہو خواہ بدنی۔ ہر صبح کو پڑھا کرے۔

بسم اللہ علیٰ نفسی واھلی ومالی اللھم بارک لی فی ما رزقتنی رضی بما نصیبت حسنی الا احب تعجیل

شیء اخرت وتاخیر شیء عجلت۔

## غنی اور مال دار ہونے کیلئے

حدیث مستند سے ثابت ہے کہ کلمہ تمجید سے بہتر کوئی عمل نہیں۔ صبح وشام اس کا ورد رکھے بہت جلد مال دار بنا دیتا ہے۔ کلمہ تمجید یہ ہے۔ سبحان اللہ ولہ الحمد للہ واللہ اکبر ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم ؀

## حضرت مولا علیؑ کا ارشاد

جس گھر والے مکڑی کے جالوں کو صاف رکھتے ہوں۔ اور سائل کو دیتے رہتے ہوں۔ اس گھر کے لوگ کبھی فکر وفاقہ کے پاس نہ بھٹک سکیں گے ہمارے لئے آج کل اس ارشاد میں یہ ایک بہت بڑا درس ہے۔ قدر ہو!

## سُورَۂ مُزَّمِّل شریف کا عمل

فتوحات غیبی کے لئے نہایت مجرب ہے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود پڑھنا چاہیئے۔ اور پھر یہ دعا پڑھو۔ یاحنان انت الذی وسعت کل شیء رحمۃ وعلما یاحنان اور سورۂ مزمل

گیارہ بار پڑھو۔ پھر اللھم انی اسئلك ان تسخر خدام
فد اه اسغدۃ بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ اور کم از
کم تین چلے پڑھے۔ کمال درجہ فتوحات حاصل ہوں گی۔ اگر خواب میں یا
بیداری میں کوئی آئے۔ تو ڈرے نہیں۔ وہ اس سورۃ کے موکل ہوں گے۔
نقصان رساں نہیں ہوں گے۔ جو کچھ وہ پوچھیں۔ جواب دے دیں۔

## ترمذی کی حدیث ہے کہ

حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جب کوئی سختی پیش آتی تھی۔
آپ یاحی یاقیوم برحمتك استغیث کا ورد فرمایا کرتے
تھے۔ کیا یہ اتنی معتبر دلیل ہوتے ہوئے بھی ہمیں کسی اور دلیل کی ضرورت باقی
رہ جاتی ہے۔ ہمیں چاہیئے کہ ہم اس سنت سے محروم نہ رہیں۔

## کلمات حضور مولا علی رضؓ سے

اے علیؓ! جمعرات کے دن قرآنی فال دیکھ کر نجومیوں سے اعتراز
کر اور جمعہ کے دن غسل کیا کر۔ اے علیؓ! نماز با جماعت پڑھا کر۔ اے علیؓ!
دل میں کینہ نہ رکھ کہ یہ علامت منافق کی ہے۔ اے علیؓ! یتیموں پر رحم
کر کہ بڑا ثواب ہے۔ اے علیؓ! اگر کسی کی مشکل آسان کر سکے تو کر۔ تیری مشکل

بھی خدا آسان کرے گا۔ اے علیؓ! بدی کرنے والے سے بھی نیکی کر۔ اے علیؓ! کافر کو بھی برا نہ کہنا۔ شاید وہ اسلام قبول کرے۔ اے علیؓ! غصہ کو ضبط کرنا انبیاءؑ کی صفت ہے اور سنّت ہے۔ اے علیؓ! کم سویا کر نیند موت کی بہن ہے۔ اے علیؓ! اس جگہ قیام کر کہ ہمسایہ نیک ہو۔ اے علیؓ! اگر مکان بنائے تو اتوار کو بنیاد رکھ کہ [illegible] اس روز زمین و آسمان کی بنیاد رکھی گئی تھی۔ اے علی! جمعرات کے روز سے سفر کی ابتدا کر۔ اے علیؓ! حجامت بدھ کے دن نہ بنوا کہ نحس ہے۔ اے علیؓ! جمعہ کا دن نکاح کرنا مبارک ہوتا ہے۔ اے علیؓ! شنبہ کو شکار کھیلنا مبارک ہوتا ہے۔ اے علیؓ! شبِ چہار شنبہ کو صحبت نہ ہو کہ اس رات قیام حمل سے اولاد دیوانی ہوتی ہے۔ اے علیؓ! دنیا کے شغل میں نہ رہ۔ اور آخرت کے غم میں رہ۔ اے علیؓ! دو دشمنوں کے درمیان صلح کرانے کہ یہ کام دینداری کا ہے۔ اے علیؓ! پانچ وقت مسواک کیا کر۔ اے علیؓ! کھانا زمین پر رکھ کر نہ کھا کہ محتاجی لاتا ہے۔ اے علیؓ! خلال ضرور کیا کر کہ افضل ہے۔ اے علیؓ! بے وضو آسمان کی طرف نہ دیکھ۔ اے علیؓ! بیگانہ عورت کو نہ دیکھ کہ لعنت ہوتی ہے۔ اے علیؓ! کسی کا دل نہ دکھا۔ اے علیؓ! بے نمازی کو نماز کی نصیحت کر۔ اے علیؓ! چھ چیزوں کو زندہ نہ چھوڑ۔ چوہا۔ بچھو۔ دیوانہ کتا۔ سانپ اور موذی جانور وغیرہ وغیرہ اور بغیر ہاتھ

دھوئے کھانا نہ کھا۔ اور گرم کھانے پر پھونک نہ مار اور انگلیاں نہ چٹخا۔ اے علیؓ! اندھیرے میں نہ کھا۔ اے علیؓ! پیاز خمیر بھٹی نہ کھا۔ اے علیؓ! امانت میں خیانت نہ کر۔ اے علیؓ! جھوٹوں کا مصاحب نہ بن۔ اے علیؓ! قیامت کو نہ بھول اے علیؓ! چراغ پھونک سے نہ بجھا۔ اے علیؓ! جب گھر سے نکلے۔ آیۃ الکرسی پڑھ۔ اے علیؓ! موت کو یاد رکھ۔ اے علیؓ! کسی کی پردہ دری نہ کر۔ کنگھا کیا کر اے علیؓ! سر مہ لگایا کر۔ اے علیؓ! موزہ جلد صاف کیا کر۔ اے علیؓ! دو انگلیوں سے نہ کھا۔ کہ یہ فعل شیطانی ہے۔ یہ کلمات مسلمانوں کی بہتری کے لئے لکھے ہیں۔

# جواب نامہ رسول مقبولؐ

ایک آدمی نے یمن سے آکر جو سوالات کئے تھے۔ ان کے جوابات جو حضورؐ نے دیئے تھے۔ وہ مسلمانوں کی بہتری کے لئے درج کئے ہیں۔

سوال:۔ عزیز ترین مخلوق کیونکر بنوں؟

جواب:۔ مخلوق کو فائدہ پہنچاؤ!

سوال:۔ خدا کی نظر میں کیونکر مقبول بنوں؟

جواب:۔ تلاوتِ قرآن کیا کرو!

سوال:۔ عقل کس طرح بڑھے؟

جواب:۔ موت کو یاد کیا کرو!

سوال :- سب سے نیک کیونکر بنوں؟

جواب :- کسی سے برائی نہ کرو!

سوال :- گناہ کیونکر کم ہوں؟

جواب :- کلمہ شہادت پڑھا کرو!

سوال :- عمر دراز کس طرح ہوں؟

جواب :- اپنے اور غیر سے نیک سلوک کرو!

سوال :- روزی بے اندیشہ کس طرح ہے؟

جواب :- ہمیشہ باوضو رہ۔

سوال :- دعا کس طرح قبول ہو؟

جواب :- حلال روزی کھا!

سوال :- قیامت کی رسوائی سے کس طرح بچوں؟

جواب :- دوسروں کو رسوا نہ کرو!

سوال :- نامۂ اعمال سیدھے ہاتھ میں کیونکر ہو؟

جواب :- ماں باپ کو خوش رکھ!

سوال :- آپ کی شفاعت کیونکر میسر ہو؟

جواب :- درویشوں اور یتیموں کو درست رکھ!

سوال :- آپ کا قرب کس طرح حاصل ہو؟

جواب :- ہمسایہ کا حق بجالا۔

سوال :- دونوں جہانوں کی قوت کس طرح حاصل ہو؟

جواب :- خدا کو راضی رکھ!

سوال :- توبہ کیونکر قبول ہو؟

جواب :- رویا کرو!

سوال :- عذاب قبر سے کیونکر بچیں؟

جواب :- اپنا کپڑا پاک رکھ۔

سوال :- قہر الٰہی سے کیونکر بچوں؟

جواب :- صدقہ دیا کرو!

یا اللہ تعالیٰ اپنے حبیب ﷺ کی طفیل مجھ پر اور اس کتاب کے ناظرین پر رحم فرما۔ آمین۔ (صوفی وارثی میرٹھی)

## ہر ضرورت کو رفع کرنے کیلئے

حضرت خواجہ امام یونس رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بشر جب ہر طرف سے مایوس ہو جائے اور مشکل حل نہ ہو۔ تو یہ لکھ کر رات کو روزانہ دریا میں ڈالا کرے۔ اگر ایک ہفتہ بھر میں اس کی حاجت پوری نہ ہو تو اسے حق حاصل ہے کہ میرا دامن قیامت میں پکڑ لے۔

اب اس سے زیادہ اور یقین دلانے کی کیا ضرورت اور صورت ہو سکتی ہے۔ یہ لکھئے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا ثبوتا شعستا اختوتا

آب رواں نہ ہو۔ تالاب ہو۔ اس میں ڈال دیں۔ مگر ڈالنے کے بعد پیچھے پھر کر نہ دیکھے۔ اگر دیکھے گا تو کام بننے میں شک ہے۔

## نقش انگشتری

یہ انگوٹھی پر نقش کرا کر پہنے۔ بادشاہ کے آگے بھی جائے گا۔ تو وہ بھی مہربان ہوگا۔ یامن سیوق القالیں الی الماد

## دریائی سفر

کرتے وقت اگر سر چہار طرف یہ لکھ کر دریا میں ڈال دیا جائے تو کشتی غرقابی سے محفوظ رہے گی۔ قل من ینجیکم من ظلمت البر والبحر تدعونہ تضرعا وخفیہ لئن انجنا من ھذہ لنکونن من الشکرین۔ قل ینجیکم منھا ومن کل کرب ثم انتم تشرکون ۝



# ہر صبح کا ورد

ہر صبح کو سات مرتبہ پڑھنے سے نڈر ہو جائے۔ اور غرق ہونے سے بھی محفوظ رہے زندگی امن وامان سے گزرے۔ حسبی اللہ لا الہ الا اللہ علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم ۝

# حضرت امام شافعیؒ

فرماتے ہیں کہ یہ میرا مجرب و آزمودہ ہے۔ دن رات میں ایک مرتبہ ذیل کا ورد کر لیا کرے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط اللّٰھم انی اعوذ بك وبفور قدرك وعظم طھار بك وبرکتہ جلیك من افتہ رعالمتہ من تم طوارق النھار طوارق الجن والانس الاطارقاً یطرق بخیر یا رحمٰن اللّٰھم معاذی بك اعوذ بك انت ملاذی بك الوزانت غیاثی بك استغیث یا من ذلت لہ رقاب الجرلی من کثف سرك ولسان نکرك سعاری وثناك لا الہ الا انت سبحٰنك اجرلی خبیر بك وقناشر عبادك واضطرب علی بشراد فتان حفظك یا الرحیم الرحمن وصلی علیہ علی احیق خلقہ

محمد وآلہ واصحابہ اجمعین ۵

# تعویذ حفظ جمیع البلیات

حضرت سلطان الاولیا حضرت نظام الدین محبوب ربانی قیوم زمانی فرماتے ہیں۔ کہ یہ دعا لکھ کر گلے میں ڈال کو تعویذ بنا کر کوئی دشمن غالب نہ آسکیگا اور ہر طرح محفوظ رہے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط اللھم اغفر لنا کل عد وصغیر وقریب وبعید ذکر وانثی اخر وعبد شریف وضیع و شاد غائب کافر ومسلما لا تسلط من لا یرحمنا ولا یطمیع اکفنی من لم یکفر غیرک برحمتک یا ارحم الراحمین ۵

# دعائے شیطان

ایک روز شیطان حضورؐ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ نے اسے فرمایا۔ بدبخت! تو میرے پاس کیوں آیا ہے؟ اس نے کہا حضورؐ! میں بدبخت نہیں ہوں۔ میری سب سے پہلے نجات ہو گی۔ اور وہ اس دعا کی برکت سے جو میں ہر روز پڑھتا ہوں حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا۔ وہ کونسی دعا ہے؟ عرض کی۔ یا رسول اللہ! یہ دعا ہے۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ط یا اللہ

المشرد یاعظیم الخطہ یامریع برحمتک یاارحم الرحمین

آپ بڑے متحیر ہوئے۔ مگر جبرائیل حاضر ہوا اور عرض کی۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! مرتے وقت یہ دعا اسے بھلادی جائے گی۔ مگر یہ دعا واقعی سریع الاثر ہے۔ آپ اپنی امت کے لئے ضرور اسے بھی ہدایت فرما دیں۔

# دوزخ کا دریا

دوزخ میں ایک دریا ہے۔ اس کا پانی زہر قاتل ہے۔ اس قدر بدبودار ہے کہ الامان۔ جو شخص مغرب اور عشاء کے درمیان سوتے ہیں۔ اس کا پانی انہیں پینے کو ملیگا۔ اور جو صلوٰۃ الاوابین یعنی مغرب اور عشاء کے درمیان چھ نفل پڑھتا ہے۔ اس سے چھٹکارہ کے لئے وہ شخص شفاعت کرسکیگا۔

# حضرت شیخ الاعظمؒ

غوث پاک فرماتے ہیں کہ صلوٰۃ اسباع ایام پڑھنے والے کی حمایت فضلِ الٰہی کرتا ہے۔ اور احادیث سے بھی اس کا ثبوت ملتا ہے۔ چاروں خاندان والے اس پر عامل ہیں۔ اوّل وضو کرے۔ اور دو رکعت تحیۃ الوضو پڑھے۔ اور دو رکعت پڑھے جن میں بعد فاتحہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ اور بعد اخلاص کے سو بار یا قہار پڑھے اور سو فتح درجات بلند ہوں گے۔

# نمازِ عاشورہ

حضرت سفیان ثوری فرماتے ہیں کہ میں نفل عاشورہ پڑھا کرتا تھا۔ ایک دن میں نے حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھا کہ آپ میرے منہ کو بوسہ دے رہے ہیں میں نے عرض کیا حضرت! مجھ سے ایسی کونسی نیکی ظاہر ہوئی ہے؟ جو آپ یہ کرم فرما رہے ہیں۔ فرمایا۔ ہمارے اوپر تمہارا حق ہے۔ اے مسلمانو! کیا حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ تمہارے نفل عاشورہ پڑھنے کے مشتاق نہ ہوں گے۔

## خدا تعالیٰ

کی طرف سے چند مقدس نفوس متعین کئے گئے ہیں کہ اگر کوئی شخص خواہ وہ کہیں ہو۔ یا عباد اللہ اعینونی کہہ کر آواز دے۔ تو وہ جنگل میں ہو یا گھر میں۔ مردانِ غیب فوراً اس کی امداد کو پہنچیں گے۔ دیوبندی اور بریلوی فوراً مباحثوں میں وقت ضائع کرتے ہیں۔ حالانکہ دیوبندی کی قبر میں بریلوی نہ پڑیں گے۔ اور بریلوی کی قبر میں دیوبندی نہ پڑیں گے ؎

رندِ خراب حال کو زاہد نہ چھیڑ تو
تجھ کو پرائی کیا پڑی؟ اپنی نبیڑ تو

لوگوں کو صحیح عقیدہ کے ساتھ توجہ کرو اور اپنی دھن میں لگے رہو۔ خدا تمہاری

ضرور مدد کرے گا۔

الا ان اولیاء اللہ لا خوف علیھم ولا ھم یحزنون ٥

# بارہ مہینے

ماہ محرم بڑی برکت کا مہینہ ہے عشرہ محرم کے روزے پہلی امتوں کا فرض تھا جو امت محمدیہ پر نفل رہ گیا ہے۔ مگر عشرہ کے روزے کا بڑا ثواب ہے۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ نے اس روزے کی بڑی تعریف کی ہے۔

ماہ صفر :- میں تمام انبیاء کو زحمت پہنچی ہے۔ اس مہینے میں بڑی بلائیں نازل ہوتی ہیں۔ بزرگان دین کا یہ شعار رہا ہے کہ ہر روز تین دفعہ قل ھو اللہ احد یعنی سورہ اخلاص اس مہینے میں پڑھے تاکہ بلاؤں سے محفوظ رہے۔

ماہ ربیع الاول :- اس مہینے کی بارہ تاریخ کو بارہ رکعتیں پڑھی جاتی ہیں۔ نفل جن کا ثواب بروح پرفتوح نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سید الانبیاءؐ صاحب لولاک کے نذر کیا جاتا ہے۔ آپؐ فرماتے ہیں کہ اس شخص کو جو ان نفلوں کا عامل ہے۔ میں اپنے ساتھ اس کو جنت میں لے جاؤں گا۔

ماہ ربیع الثانی :- اس مہینے کی فضیلت بھی کیا کم ہے کہ حضور پاک

غوثیہ کی گیارھویں شریف کا مہینہ ہے۔ اور گیارھویں شریف کی محبت والوں سے پوچھو! کہ ربیع الآخر کے بھی گیارہ عدد ہوتے ہیں۔

**جمادی الاول:-** اس مہینے کی اکیسویں تاریخ کو مغرب اور عشاء کے درمیان کا وقت ایک ایسا وقت ہے کہ درود پڑھ کر جو اس وقت دعا مانگی جائے۔ خدا کے تعالیٰ کے دربار میں ہرگز رد نہیں کی جاتی۔

**جمادی الثانی:-** یہ مہینہ بھی بڑا بابرکت ہے۔ اس کی تین تاریخ کو چھ رکعت نفل پڑھے جاتے ہیں۔ جو حصول مرادات کا ذریعہ بنتے ہیں۔ مگر مسلمان ہیں کہ غافل ہیں۔

**رجب:-** یہ جنت کے ایک چشمے کا نام ہے۔ اس ماہ میں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج ہوئی تھی۔ ۲۷ تاریخ کو روزہ بھی عظیم برکات کا حامل ہے۔ قسمت والے ہی رکھتے ہیں۔

**شعبان:-** یہ وہ مہینہ ہے جس کے متعلق مشہور ہے کہ اس ماہ کی چودہ تاریخ کو کاغذ مرنے والوں کو پھینک دیئے جاتے ہیں۔ اور مردوں کا حساب خدا کے یہاں ہوتا ہے۔ بہرحال پندرھویں شب شعبان بڑی افضل رات ہے۔ ہر مسلمان کو چاہیئے کہ وہ دن عبادت الٰہی میں گزارے۔ اور خشوع وخضوع سے کام لے۔ روزی میں برکت ہوتی ہے۔

**رمضان المبارک:-** یہ وہ مہینہ ہے کہ جس کا ایک ایک منٹ گنا

جاتا ہے۔ مگر فریضہ صوم سے پاکستان کی اکثریت اکثر غافل ہے۔ ورنہ ہونا تو یہ چاہیئے کہ خدائی احکام کے مطابق ہر مسلمان سے عملاً روزہ رکھوایا جائے۔ لیکن اب یہ حال ہے کہ کھانے کی دکانوں پر پردہ پڑا ہوتا ہے اور عقب کے دروازے سے بلیک مارکیٹ ہوتی ہے۔ یہ طریقہ قابل افسوس و ندامت ہے۔

**شوال:-** یہ بھی بہت برکتوں کا مہینہ ہے۔ اس میں شش عید کے چھ روزے رکھے جاتے ہیں۔ جو بڑی فضیلت کے حامل ہیں۔

**ذیقعد:-** ذیقعد میں اگر سات ول حم لکھ کر بازو پر باندھ لے۔ تو دنیا سے اس وقت اٹھے گا جب کہ جنت میں اپنا ٹھکانہ دیکھ لے گا۔

**ذوالحج:-** یہ حج کا مہینہ ہے۔ بقر عید کا تہوار ہوتا ہے۔ قربانی کی جاتی ہے۔ بقرعید پر قربانی اللہ کے دربار میں پیش کر کے سنت ابراہیمی ادا کی جاتی ہے۔ اس عمل جیسی فضیلت کوئی عمل نہیں رکھتا۔

# ستائیسویں رجب کا عمل

اگر اس روز روزہ افطار کر کے سورۃ یٰسین شریف تین مرتبہ پڑھ کر زعفران سے یہ نقش لکھ کر بازو پر باندھیں تو تمام سال استفادہ حاصل کرتے رہیں۔ نقش کی ترکیب یہ ہے کہ اپنے نام کے اعداد نکالیں۔ اور

مقصد دلی کے ۔ پھر تین سو تیرہ ملا کر نقش مثلث تیار کرے اور تہجد کے وقت بازو پر باندھے ۔ ان شاء اللہ ۔

# ستائیسویں شب رمضان کا عمل

اپنے نام کے اعداد نکال کر ان میں ۱۵۲۶ اعداد ملا دے اور مثلث بنائے جسب دستور عاملان اور اپنے گلے میں نقش لکھ کر باندھے ۔ ان شاء اللہ کاروبار میں برکت ہو صحتمند رہے دشمن مرعوب ہوں ہر شخص تعظیم و تکریم سے پیش آئے ۔

# قربانی کے دن

| | اللہ اکبر | ۷۸۶ | اللہ اکبر |
|---|---|---|---|
| عید کے دن قربانی کے جانور کے | ۲۵۷ | ۲۵۰ | ۲۵۵ |
| خون سے یہ نقش لکھ | ۲۵۲ | ۲۵۴ | ۲۵۶ |
| کو گھر میں آویزاں کر | ۲۵۳ | ۲۵۸ | ۲۵۱ |

دے ۔ تمام سال گھر بلاؤں سے محفوظ رہے گا ۔ اور آسیب کا قبضہ نہ ہوگا ۔ بلائیں آسمانی دور ہی دور رہیں ۔ اللہ کی رحمت ہی رحمت کا ظہور ہو ۔



# اگر کوئی عمل پڑھنے سے رجعت ہو جائے

تو سہل تدبیر یہ ہے کہ دعا لکھ کر پانی سے دھوئے اور پانی گرم کر دا کر رجعت زدہ کو نہلا دے اور آئینے یعنی پرچہ پر نام اصحاب کہف لکھ کر پلا دے جو کتاب ہذا میں درج ہیں۔

# دعائے رُجعت

یا کنعان استکن بعزۃ اللہ وقدرۃ الشد ذی القوۃ ذی البطش القاھر القھار الذی ھو الرؤف استکن سبع بحرمۃ الرحمٰن الرحیم یا اللہ یا اللہ یا اللہ



# دردِ زہ کیلئے

گڑ پر پڑھ کر کھلا دے۔ آج کل پرسوں چھوہیر گڑ کھلا دے۔ فوراً بچہ پیدا ہو۔

# آسیبی طلسم

اگر کسی کو آسیب ستائے تو بتاشے پر تین دفعہ یہ پڑھے اور مریض کو کھلا دے

سید برہنہ بھولا ننگی چھٹ پلا نا گھوڑا جو سید کے بار پا ہوں لوہے کا نگر و باندھ کے لاہوں جو سید کا چالوں پان گڑ کر کروں حیران ناگ کی ہوا ناگ جابک میان سید برہنہ

کہاں کو جاتے ہم جاتے کانگرو کے باڑے وہاں دنت حڑے سو ساٹھ ماروں ونت کروں گھسسام فریاد پہنچی بہتا کے پاس مہتا پوچھے کہ دھان کتنے کنک اور کتنے سوا سیر لگر کھیرا اس کی کرگو کٹے جھولا لگے زنجیر کا دھا وا سوا سیر کا توشہ کملائیں اس کے تئیں نکال باہر کروں۔ ترگنی ددرکی دہائی۔

## محبت کا منتر

خوشبودار پھول پر۔ ایار پڑھ کر اسے کھلائیں جس سے محبت کرنی ہو۔ یا حکیم فلاد نیا لماشئ من خلقہ احب فلاں بحق فلاں کہتے ہی دیوانہ ہو جائے گا۔
نام مطلوب طالب



## بجر بند برائے بخار

بجر بند شاہ مرتضیٰ جناب سیدنا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا بجر ایک تو اللہ دوسرا جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ انکو منکر ہو گی۔ زجنگم روال زہیول کھٹالو لیچر پک طور بیسو بھوت باندھ آنی باندھ دھار باندھ کٹار باندھ تیر باندھ تفنگ باندھ تپ باندھ تجارتی باندھ چھین گردہ دن باندھ اوپر سے باندھ داؤ سلیمانی باندھ موذی کو مار۔
جمعرات کی رات کو بعد نماز عشار ۱۰۰ بار پڑھ کر بتاشوں پر حضرت علیؓ کی نیاز دے اور بچوں کو تقسیم کر دے۔ اکیس دن میں اس عمل پر قبضہ ہو جائے گا۔ پھر جب چاہو جس بیمار پر

پڑھو گے۔ فوراً اثر ہوگا۔

# مارگزیدہ کیلئے

ایک سانس میں سات مرتبہ پانی پر پڑھ کر مارگزیدہ کو پلاتے اور کبوتر کی مقعد مقام ماؤف پر چپکا دیں۔ جب تک مقام مذکور پر چپکتی رہے۔ یکے بعد دیگرے بدستور میں جب نہ چپکے سمجھو کہ آرام ہوگیا ہے۔ سوا روپے کی شیرینی پر نیاز حضرت صابر صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ثواب روح کے لئے نیاز بچوں میں تقسیم کر دیں۔ اور کلام درج ذیل ہے۔

قریب ملحق نقطا بحق بسم اللہ الرحمن الرحیم۔

# نقش پندرہ کا

یہ آتشی بادی خاکی اور آبی ہوتے ہیں۔ لکھنے والے کو چاہئے کہ سب کی زکوٰۃ دے اور پندرہ نقش روزانہ لکھے اور آتشی آگ میں جلاوے۔ بادی درخت میں باندھے اور آبی دریا میں بہاوے اور خاکی زمین میں دفن کر دے۔ یہ گویا زکوٰۃ ہوگئی۔

# تفصیل نقوش کی

نوٹ:۔ فتوحات کے لئے بادی۔ خروج دشمن کے لئے خاکی، محبت کے لئے آبی اور ہلاکت کے لئے آتشی لکھے جاتے ہیں۔ محبت کے لئے چالیس دن تک چالیس لکھے جاتے ہیں

آتشی

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

آبی

| | | |
|---|---|---|
| ٨ | ٣ | ٤ |
| ١ | ٥ | ٩ |
| ٦ | ٧ | ٢ |

بادی

| | | |
|---|---|---|
| ٤ | ٣ | ٨ |
| ٩ | ٥ | ١ |
| ٢ | ٧ | ٦ |

خاکی

| | | |
|---|---|---|
| ٢ | ٩ | ٤ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٦ | ١ | ٨ |

اور نام مطلوب کا لکھے۔ ہلاکت کے لئے چالیس دن تک چالیس روز لکھے۔ نام دشمن کا لکھے فتوحات کے لئے پانی پاس رکھ کر اور دریا میں ڈالے۔

# ایک خاص ترکیب

جنگل میں روزانہ جاتا رہے جب چھ ماہ کا عرصہ گزر جائے گا۔ تو فتوحات ہونے لگیں گی مگر نوچندی جمعرات سے شروع کریں اور ہر روز غسل کرتے رہیں۔ اور سورۃ اخلاص جس قدر ممکن ہو بعد نماز کے پڑھتے رہیں۔ حسبی اللہ نعم المولی ونعم الوکیل۔ اللہ مددگار ہے۔

# سورۂ اخلاص کا عمل

نوچندی جمعرات کو شروع کرے۔ ہر نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ اور تہجد کی نماز کے بعد بھی ہزار مرتبہ پڑھے اور ایک ہزار مرتبہ پڑھے۔ اور نماز باجماعت پڑھے۔ ایک نمک اور ترکاری کھائے۔ گھی اور دودھ بھی بقدر ضرورت استعمال کرے۔ مگر گوشت نہ کھائے اور حقہ بھی نہ پیئے۔ ہر رات دوگانہ نفل بعد نماز عشاء پڑھے۔ جمعرات کو پندرہ ہزار بار پڑھے۔ اور حصار کھینچ کر پڑھے۔ سوا لاکھ تعداد پوری ہونے پر موکل آئیں گے۔ ان سے کہے کہ تم میری تسخیر میں آجاؤ۔ وہ اقرار کریں گے۔ عبداللہ و عبدالصمد ان کے نام ہوں گے۔ اور عود جلائے۔



## نقش چونتیس کا

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۷ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

ہر روز چونتیس (۳۴) نقش لکھ کر گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں بڑی رجوعات ہو یہ نقش مس آبی ہے۔

# اپنی محبت میں کسی کو دیوانہ کرنیکیلئے

چنبیلی کے پھولوں پر نام طالب و مطلوب پڑھو۔ اور یہ کلام پڑھ کر دم کرو۔ اور مطلوب کو سنگھاؤ۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم ط الحمد للہ رب العالمین رب السموٰت والارض۔

۱۲۱۱۳۵۱۱۲۵۵۱۱۲۱۶۱

اگر کسی کو اپنا دوست اور ہمدرد بنانا ہو تو یہ تعویذ اپنے پاس رکھو۔

۱۲ ۱۴

۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۵ | ۲ | ۱ |
| [illegible] | ۴ | ۹ | ۳ |
| ۵ | ۶ | ۱ | ۹ |
| ۱۰ | ۶ | ۱ | ۱۲ |

۷۰۶

۱۰ ۱۲



# ڈر دہشت دور کرنیکلیئے

یہ تعویذ باندھو۔ ڈر دہشت سب کافور ہو جائے گا۔ اور طبیعت مطمئن ہوگی۔

| ل رھی | ھھھ ھھھ | ـــے ـــے ـــے |
|---|---|---|
| ن ـیے | لٓ ی | محمد نظر در |
| علکاسب | نخت اللہ بن حر علی محمد بتن در | سصبع بن بعدب |
| لفے | ملت نوری | سسسد |
| رحسن | یحسن | |
| یا علی | یا علی | یا علی |

# بھینس دودھ نہ دے تو یہ نقش باندھو

بیڑا کی لکڑی پر یہ لکھ کر باندھیں۔ من یعمل سوء یجزبہا أو من دون اللہ ولیا ولانصیرا۔

# نقش محبت

یہ نقش روشنی کے دن لکھے اور باندھے۔ جس کو دکھائے گا۔ وہی فریفتہ ہو

جائے گا اور بغیر دیکھے کسی کل چین نہ پائے گا۔




## زبان بندی کیلئے

یہ نقش زبان کے نیچے رکھئے۔ مجرب ہے۔

۱۱ دم ام الا سبح ۵۱۸

## شادی کے پیغام کیلئے

اس لڑکی کے واسطے جس کا پیغام نہ آتا ہو۔ اس نقش کو لکھ کر کنگھی پر باندھے۔ کنگھی لڑکی کو پہنچا دو۔ اگر وہ دفعہ بھی کرے تو اس کا نصیب آ جائے گا مجرب نقش ہے۔

# نقش ثقلین

جو حل المشکلات ہے اور جس کا دیکھنا بھی دافع بلیات وقاضی الحاجات ہے۔



اس نقش کو باندھنے والے بڑے خوش نصیب ہیں

جو سر پہ رکھنے کو لا دے کفشِ پاک حضور

تو ہم کہیں گے کہ تاجدار ہم بھی ہیں

# عزیز الحق بنانے کا نقش

یہ نقش لکھ کر خوشبو لگا کر بازو پر باندھے سب کو عزیز ہو سب قدر کریں۔

۴۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ٦١ | ٦١ | ٦٦ |
| ٦٢ | ٦٥ | ٦٠ |
| ٦۴ | ٦٩ | ٦٢ |

## نقش مُہرِ نبوت



اس نقش کو
دیکھنے والا دوربین ہو
قوت بسارت پائے
محنت وصول ہو دوزخ
سے نجات پائے۔

---

## نقش دافع مرگی

یہ نقش گلے میں باندھا جاتا ہے۔

| حلوہر | بھرحور | دخودز |
|---|---|---|
| ملوحس | وسملوحس | بھو |
| دریادھا | دحلور | تانسل |
| بونوسر | ملوسا | دامیہ |
| ا۔الادرور | ع۔ب | مادردرمنہ |

# روزنامہ حضرت دانیالؑ

دیکھنے کی ترکیب یہ ہے کہ جس دن غرہ محرم ہو یعنی پہلی تاریخ ہو۔ اسی دن حال دیکھ ے۔ تمام سال کا آئینہ ہے۔ اگر یکشنبہ ہے تو سال مبارک ہے نقصانات بہت کم ہوں۔ والیان ملک خوش رہیں۔ چارہ اور تل پیدا ہوں۔ سورج گرہن، سردی بہت زیادہ لگے۔

**دوشنبہ:** دوشنبہ کو غرہ محرم ہو تو دو دوستوں میں اتحاد ہو۔ بارش ہونے سے اوسط غلہ رہے مغرب کی طرف کوئی فتنہ اٹھے سوداگروں کو نقصان ہو۔ دودھ کم ہو۔ درخت پھلیں پھولیں اور آگ لگے بیل بکریاں خوب ہوں۔

**سہ شنبہ:** شنبہ کو ہو تو قحط ہو۔ بارش بیوقت ہو رعیت پریشان ہو۔ باغ ویران ہوں۔ پھل کم آئیں۔ لوٹ ہو میوہ ارزاں ہو گیہوں، رائی، گنا گراں ہو اور ماں باپ اولاد سے منحرف ہوں، امرا بہت مریں۔ مخلوق تباہ حال ہو۔ زلزلہ آئے اور برکت اٹھ جائے۔

**چہار شنبہ:-** چہارشنبہ کو ہو تو حاکم و رعیت با آرام رہیں۔ فتنے اٹھیں۔ ہندوستان پر گردش رہے۔ دنیاوی کام بے برکت رہیں۔ غلہ کم ہو۔ راستے غیر محفوظ ہوں۔ چاند گرہن ہوں۔ ٹڈیاں آئیں، خربوزہ اور انگور کم ہوں، مال دار بیمار ہوں۔ اموات واقع ہوں۔

**پنجشنبہ:-** جمعرات کو ہو۔ تو حاکم و رعیت با آرام رہیں۔ درویش چین کریں۔ دودھ زیادہ ہو پھل زیادہ آئے۔ اخوت گرم ہو، تجارت میں نفع ہو عورتیں درد میں مبتلا رہیں۔ بچے بیمار ہوں۔ روئی کم ہو آندھیاں زیادہ آئیں گیہوں اور تل سستے ہوں۔

**آدینہ یعنی جمعہ:-** جمعہ کو ہو تو نقصانات کا احتمال کم رہے البتہ چوریاں زیادہ ہوں۔ بہار میں بارش ہو۔ بیماری زیادہ پھیلے۔

**شنبہ:-** شنبہ کو ہو تو فتنے پیدا ہوں۔ جنگیں ہوں رعیت برباد ہو۔ غلہ کا نفع اوسط درجہ پر رہے۔ آتشزنی کے واقعات بکثرت ہوں۔ گھوڑوں کو بیماری آئے۔ بغداد میں عراق و روم کی جنگ ہو۔ روم و عرب کو غلبہ ہو۔

**یکشنبہ یعنی اتوار:-** اتوار کو ہو تو پھوڑے پھنسیاں زیادہ نکلیں تیل، گوشت، شہد، روئی گراں ہو تانبا گراں ہو شکار سورج گرہن یا چاند گرہن ہو۔ یہ سال نحس ہے۔

# نقشِ قادریہ

یہ نقش قادریہ خاندان والوں کا مجرب، تیر بہدف اور تمام کاموں کے لئے اکسیر ہے۔

اب تک اس نقش کو غیر مؤثر نہیں پایا۔ لکھ کر بازو پر باندھ لیں۔ بیمار کو دھو کر پلائیں مقدمہ میں پتھر کے نیچے دبا دیں۔ اور اس کی سریع الاثری کا تجربہ کریں۔

# نقش چشتیہ

اس نقش کو بارہا آزمایا گیا ہے۔ اس کا باندھنے والا کسی سے مرعوب نہیں ہوتا۔ اگر دکان پر چسپاں کر دو گے۔ تو وہاں کی فراخی زیادہ ہو گی۔

حاکم کے سامنے باندھ کر جاؤ گے۔ تو مشکل ہی حاکم آپ کے خلاف فیصلہ کرے گا۔ ورنہ انشاء اللہ فیصلہ سو فیصدی آپ کے موافق ہی ہوگا۔ اور غیبی فتوحات کا بھی دروازہ کھل جائے گا۔

# حضور آقائے کونین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت

یہ ایک ایسی نعمت ہے کہ اس پر اگر دونوں عالم کی نعمتیں قربان کر دی جائیں تو بھی کچھ نہیں کیا۔ دیدہ بصل شد او راز دیوان تو۔ یہ نعمت اتنی افضل ہے کہ حد شمار سے باہر ہے۔ لیکن یہ نعمت حاصل کس طرح ہو۔ ذرا غور فرمایئے کہ ہم حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے دیکھنے کی حسرت لئے بیٹھے ہوں اور حضور کے اسوۂ حسنہ پر عمل نہ کریں۔ تو ہماری حسرت دید فریب کے سوا اور کیا ہو سکتی ہے؟

آپ ہی فرمایئے کہ ہماری حسرت دید کس طرح شرمندۂ تعبیر ہو سکتی ہے۔ ہاں! اگر ہم

شریعت اور اوامر و مناہی کے پابند ہیں تو ہماری آواز برحق ہو سکتی ہے حضرت شاہ عبدالعزیزؒ
محدث دہلوی کے زمانے میں ایک شخص کو آپؐ کی زیارت ہوئی۔ مگر اس طرح کہ پشت مبارک نظر
آئی جب یہ حضورؐ کے سامنے پہنچا تو حضورؐ نے اس کی طرف پشت مبارک کرلی۔ یہ شخص مضطرب ہوا
آنکھ کھل گئی۔ صبح ہی تعبیر لینے کے لئے حضرت شاہ صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ اس وقت
کسی سے مخاطب تھے۔ یہ شخص جب پہنچا تو آپؒ نے اس کی طرف پشت کرلی۔ یہ چیخ اٹھا کہ حضرت!
یہ کیا ماجرا ہے۔ فرمایا جو بات حضورؐ نے کیا تھا وہی تو میں بھی کر رہا ہوں کہ تم حقہ پیتے ہو تمہارے منہ کی بو حضورؐ
کو ناپسند تھی۔ اللہ اکبر۔ آج مسلمان کس کے درپے ہیں۔ جو کہ حقہ اور سگریٹ پیتے ہیں۔ اگرچہ یہ اختلافی مسئلہ ہے
مگر پھر بھی حضورؐ کو نفرت ہی ہے۔ مصنف کتاب ہذا کا ہی واقعہ ہے کہ اس کے والد صاحب مرحوم
و مغفور صبح کو جب اٹھتے تھے۔ تو حقہ کی عادت کی بنا پر صبح اٹھتے ہی حقہ پی کر وضو کیا کرتے
تھے۔ ایک روز مصنف کتاب نے یہ کہہ دیا کہ حضرت حقہ پینے والے کو رسول پاکؐ کی زیارت
نہیں ہوتی پس اسی روز سے مصنف کے والد نے حقہ پینا چھوڑ دیا۔ حالانکہ مصنف
آج تک اس بات پر نادم ہے۔ مگر مسلمان کو کم از کم محبت اور عقیدت رسول کریمؐ ہو۔ جو
اتنی تو ہو۔ نیز حضورؐ کی زیارت کے لئے آرزومند حضرات طلب صادق پیدا کریں۔
پھر صورت شکل حضورؐ کے سامنے جانے کی بنالیں اور حضورؐ کے لطف و کرم سے ناامید
نہ ہوں۔ رحمت کی موج آئے گی اور بہالے جائے گی۔ آپ کی زیارت کے لئے ورد
درود پاک کا لازمی ہے۔ سات مرتبہ درود شریف کا پڑھنا لازمی ہے۔ سات مرتبہ
درود تاج پڑھ کر کوئی صاحب کوئی سا سوال کر کے سو جائے گا۔ تو ہفتہ بھر کے اندر

ہی اندر زیارت رسول مقبولؐ سے مشرف ہوگا۔ مگر درود تاج بعد نماز عشاء، باوضو سوئے مدینہ رخ کرکے کھڑا ہو اور حضورؐ کے روضہ اقدس کا تصور بعزم صمیم کرے۔ پھر درود تاج پڑھے۔ آداب کے ساتھ جس طرح کہ حضوری میں حاضر ہوتے ہیں۔ کھڑا ہو جائے میرا چیلنج ہے کہ حضورؐ رحمۃ اللعالمین رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم اندراس رحمت کے سایہ فگن ہوں گے۔ اور آپؐ اپنی زیارت رحمت سے اپنے متمنی زیارت غلام کو سرفراز فرمائیں گے۔

اے سبزۂ پردہ یثرب بخواب
خیر شد مشرق و مغرب خراب

# حج کے متمنّی حضرات

حج کرنے کے متمنی حضرات اگر حج کرنے کے لیے مضطرب ہیں۔ یا یہ کہیئے کہ روضہ محبوب کی دید کا ارمان ہے۔ تو رمضان شریف کے آخری عشرہ کی طاہر راتوں میں تہجد کی نماز کے بعد ۱۵۱ مرتبہ درود شریف غوثیہ پڑھیں۔ تو انشاء اللہ حضورؐ کے دیدار جنت آثار سے اسی عشرہ میں مشرف ہونگے۔

# درود شریف غوثیہ

لا ولی علیٰ سیدنا محمد النبی الامی وآلہٖ واصحبہٖ

وسلم محمل المجود والکرم، ہبنون العار والعم -

# بیت اللہ شریف

بیت اللہ شریف میں پہنچ کر خوش نصیب مسلمان دعائیں قبول ہونے کے متمنی ہوتے ہیں۔ بعد اس کے ان کو ایک موقعہ خاص بتاتا ہے۔ جب بیت اللہ میں خوش نصیبی سے حاضر ہوں یا بعد ازاں جب حجر اسود کو بوسہ دینے کا موقعہ ملے۔ تو رک کر دعا مانگیں رد نہیں ہو سکتی۔

حدیث صحیحہ میں ایک اور موقعہ قبولیت دعا کا ہے۔ وہ یہ کہ رمضان شریف میں جب روزہ سے ہو اور مغرب کی آذان کا وقت ہو یعنی روزہ افطار کرنے کی اجازت ہو۔ تو افطاری ہاتھ میں لے کر چند منٹ توقف کرے اور حسب منشاء دعا مانگے۔ محدثین فرماتے ہیں کہ اس وقت خدا تعالیٰ کی رحمت موجزن ہوتی ہے اور فوراً دعا قبول ہو جاتی ہے۔ اس کو افضل کرنے میں دیر نہیں لگتی۔

# بزرگانِ کرام کے مزارات پر حاضری

بزرگانِ کرام کے مزارات پر حاضر تو خلقِ خدا ہوتی ہے اور یہ رواج عام ہو گیا

جو مانگنے کا طریقہ ہے اس طرح مانگو
درِ کریم سے بندہ کو کیا نہیں ملتا

اس لئے ہم ذیل میں وہ طریقہ درج کرتے ہیں کہ پاک اور صاف ہو کر جائے۔ اور کعبہ کو پشت کر کے سوئے مزار رخ کرے اور پانچ آیات ختم کر کے ثواب صاحب مزار کی روح کو پہنچاتا ہے۔ پھر آلتی پالتی مار کر بیٹھے۔ رگ کیماس جو گھٹنے کے نیچے نمایاں ہوتی ہے بائیں پاؤں کے انگوٹھے اور انگلی سے پکڑ کر لا الٰہ الا اللہ ۱۲۵ مرتبہ کہے۔ اور یہ سمجھے کہ صاحب مزار میرے سامنے جلوہ فرما ہیں۔ اور اس محبت سے ذکر کرے کہ صاحب مزار جلوہ نما ہو ہی جائیں پھر مقدر میں ہو تو ہمکلام بھی ہو۔ ورنہ زیارت سے مشرف تو ہو۔ اللہ اکبر! یہ وہ باتیں ہیں اور وہ راز ہیں۔ جو عام طور پر لوگوں کو معلوم نہیں اللہ کے نیک بندے صدقہ اس کا دیتے ہیں اور جو لوگ اس عمل کے قابل ہوتے ہیں بتا دیتے ہیں۔ ورنہ

سرِ خدا کہ مخبر صادق بکس نگفت
او رخیرتم کہ بادہ فروش از کجا شنید

## کسی مخفی بات کو معلوم کرنے کیلئے

دو رکعت نماز بعد نماز عشاء پڑھے۔ اور مصلّے پر بیٹھے بیٹھے یا علیم یا حزب اللہ ہزار مرتبہ پڑھے۔ اور ان الفاظ کا نقش لکھ کر سرہانے رکھ کر سو جائے خواب میں

ہونے والی بات کے نتیجے سے مطلع ہو جاوے گے۔ اور وہ بالکل صحیح ہو گا۔

## دشمنانِ اسلام سے جنگ کے موقعہ پر

مجاہدین کو یہ نقش ضرور باندھ لینا چاہیئے۔ دشمنوں کے ہر حربہ سے مجاہد لڑ سکیں گے۔ اور دشمنوں پر غالب آئیں گے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۹۰ | ۹۸ |
| ۹۷ | ۹۴ | ۹۲ |
| ۹۱ | ۹۹ | ۹۳ |

گھریلو معاملات میں اس کا استعمال منع ہے۔ ہر اس لڑائی میں نقش ہذا سے مدد لینی چاہیئے۔ جو صرف دینِ حق کے لئے لڑی جائے۔ نقش مذکور یہ ہے۔

## شیعہ حضرات کیلئے ایک نادر تحفہ

یہ نقش شیعہ حضرات کے لئے بڑی نعمت ہے۔ شیعہ حضرات اپنے ہر کام میں اس نقش حیدری سے کام لے سکتے ہیں۔ اور یہ نقش ان کے لئے قاضی الحاجات ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۰ | ۵۲ | ۶۰ |
| ۵۹ | ۵۶ | ۵۱ |
| ۵۳ | ۶۱ | ۵۵ |

# نقش جنگ

یہ نقش خصوصیت سے لڑائی کے وقت عام طور پر ضرورت پر کام آتا ہے عجیب سے مدد ملتی ہے اور اس طرح مشکل حل ہوتی ہے۔ آدمی حیران رہ جاتا ہے۔ بڑی قابلِ قدر نعمت ہے۔

۴۹۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۶۶ | ۱۴۶ | ۱۱۴۷ |
| ۴۶۹ | ۱۱۶۵ | ۱۴۶۲ |
| ۴۶۲ | ۱۴۷۱ | ۱۴۶۴ |

| | | |
|---|---|---|
| 6 | 1 | 8 |
| 7 | 5 | 3 |
| 2 | 9 | 4 |

# نقش رسولی

یہ نقش کیا ہے۔ ایک روح ہے۔ جو ہر وقت درست گولی کا کام کرتا ہے اور کبھی رائیگاں نہیں ہوتا فریاد روح سے قاضی الحاجات ہے مشکلکشا ہے۔

۴۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳۹ | ۵۳۴ | ۵۴۱ |
| ۵۴۰ | ۵۳۸ | ۵۳۶ |
| ۵۳۵ | ۵۴۲ | ۵۳۷ |

# حضرت شیخ بہاؤالدین نقشبندی

حضرت شیخ بہاؤالدین نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشادِ گرامی ہے کہ اس نقش کو انتہائی ضرورت کے وقت کام میں لائیں اور ہر بات کے لئے یہ نقش

لکھیں۔ کیونکہ اس نقش کے مؤکل
نہایت نازک مزاج ہیں۔ مگر بوقتِ
ضرورت فوراً عمل کر دیتے ہیں۔ بازو
پر باندھا جاتا ہے۔

| ۱۰۹ |
| --- |
| ۵۱۶ |

# حضرت خواجہ بہاؤالدین زکریا ملتانی

جو بے انتہا زخوش پوش اور خراچ تھے۔ حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید تھے۔ اور خواجہ قطب الاقطاب کے معاصرین میں سے آپ کی وفات ہونے پر جب آپ کی کنجیوں سے آپ کے بکس کھولے گئے۔ تو ایک جبہ بھی دستیاب نہ ہوسکا۔ حالانکہ آپ بہت زیادہ لنگر کے خرچ میں سے صرف فرمایا کرتے تھے۔ فبای آلاء ربکما تکذبٰن کا سب صدقہ تھا۔ آپ کے ایک بزرگ قائل تھے جنہوں نے آپ سے سوال کیا کہ حضرت! یہ مصارف آپ کہاں سے پورے فرمایا کرتے ہیں؟ فقیر اللہ کے خزانوں کا مالک ہوتا ہے۔ ہم خدا کی نعمتوں کا شکر ادا نہیں کرتے۔ وہ بزرگ کہتے ہیں کہ میں نے حضورؒ سے درخواست کی کہ مجھے بھی ایسی چیز مرحمت فرما دیجیئے۔ جو میں دنیا کی طرف سے نہ دیکھوں غیب سے میری حاجتیں پر آجایا کریں۔ فرمایا۔ اچھا! تم اس آیۃ مبارکہ کو اس کے اعداد کے مطابق فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان پڑھ لیا کرو مگر اس طرح

کہ بسم اللہ شریف پڑھ کر سورۃ الرحمٰن پڑھوا دختم پر آیت مذکورہ ۸۶۱ بار پڑھو!
پھر درود شریف پڑھ کر فرمن پڑھا کر دیجیا۔ نچاس بزرگ کی ہدایت کے مطابق
پڑھا کرتے ہیں۔ تو خداتعالیٰ مجھے ضرورت کے مطابق عطا فرما دیتا ہے۔

گفتہ او گفتہ اللہ بود
گرچہ از حلقوم عبداللہ بود

## حضرت بلھے شاہ صاحبؒ قصوری

حضرت بلھے شاہ صاحبؒ قصوری کا ارشاد ہے کہ اگر کسی کو آسیب نے
نے ستا رکھا ہو۔ یا جنات
ستاتے ہوں تو وہ ۱۷۶۳
مرتبہ پہلے یہ تعویذ لکھے۔ یا کوئی
دوسرا لکھے اور پھر ایک تعویذ

۴۱۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۵۵۰ | ۵۵۰ | ۵۵۸ |
| ۵۵۷ | ۵۵۴ | ۵۸۳ |
| ۵۵۱ | ۵۵۶ | ۵۵۳ |

لکھے اور اس کی دھونی آسیب زدہ کو دے اور سنگھا دے۔ آسیب زدہ
چیخے گا۔ چلائے گا۔ مگر پرواہ نہ کریں۔ یا تو جل جائے گا یا جیل چلا جائے گا تین
دن ضرور اس کو دھونی دے۔



# حضرت شیخ کلیم اللہ صاحبؒ جہان آبادیؒ کی

# بیاض کا نقش

جو فتوحات کے لئے مجرب المجرب ہے۔ اور جس کی تعریف حضرت شاہ عبد العزیز صاحبؒ محدث دہلوی بھی فرماتے ہیں۔ یہ ہے۔ ۱۲ ربیع الاول کو جبکہ ۱ہ ثابت ہو یعنی ہندی مہینہ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴ | ۱۸ | ۲۵ |
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ |
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |

چاند کے حساب سے ثابت پڑتا ہو۔ بعد ظہر غسل کرے اور آیۃ مبارکہ **قل اللھم مٰلک الملک** جو سورۃ بقر میں ہے۔ تا حساب اس کے عدد نکال کر اعداد کے مطابق پانی کے پاس بیٹھ کر پڑھے اور یہی نماز ادا کرنے میں پڑھے۔ عشاء تک اسی جگہ پر سو رہے۔ صبح کی نماز سے پہلے اٹھ کر وضو کرے۔ اور جا کر یہ نقش کسی پھلدار درخت میں باندھ آئے۔ بس عمل پورا ہو گیا بے انتہا فتوحات ہوں گی کسی قسم کی کمی نہ ہوگی جو خرچ کرے گا۔ مل جائے گا۔



# حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ

حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ کی تصنیفات میں یوں تو بہت سے عملیات و نقشیات مجربہ درج ہیں مگر جنات و آسیب کے لئے ایک ایسا عمل درج

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| بسم اللہ الرحمن الرحیم | اللہ لا الہ الا ھو الحی القیوم لا تاخذہ سنۃ ولا نوم لہ ما فی السمٰوٰت وما فی الارض من ذا الذی یشفع عندہ الا باذنہ یعلم ما بین ایدیھم وما خلفھم ولا یحیطون بشیء من علمہ الا بما شاء وسع کرسیہ السمٰوٰت والارض ولا یؤدہ حفظھما وھو العلی العظیم | بسم اللہ الرحمن الرحیم |
|---|---|---|

[illegible]

ہے جس کی تقریباً ہر زمانے میں ضرورت ہوتی ہے۔ اب جبکہ اللہ تعالیٰ کے مقدس نقوش سے دنیا خالی ہوتی جا رہی ہے۔ وہ اس لئے کہ موجودہ تعلیم

نے ہم کو اپنی مذہبی تعلیم سے بہت دور ہٹا دیا ہے۔ ایسے وقت میں تو اس کی اشد ضرورت محسوس ہو رہی ہے۔ ایسے تبرکات اور عملیات ملیں۔ جو ہماری ضرورت میں کام آ کر اس خلاء کو پورا کر سکیں۔ جنات و آسیب کا مرض بھی اب عام ہو گیا ہے۔ سابقہ صفحہ پر جو نقش ہے۔ وہ جنات و آسیب کو دور کرنے کے لئے کافی ہے۔ جب ایسی ضرورت پیش آئے تو آپ انار کی لکڑی سے پیر کے دن دن کو گیارہ بجے یعنی نماز چاشت کے وقت وضو کر کے دو رکعت نفل نماز ادا کریں اور نقش جو سابقہ صفحہ پر مرقوم ہے۔ لکھیں اور سورہ جن تین مرتبہ پڑھ کر اس نقش کو طے کریں۔ موم جامہ کر کے خوشبو لگا کر ایک کپڑے میں سی کر جو کپڑا پاک و صاف ہو رکھ لیں۔ وقت ضرورت مریض کے بازو یا گلے میں باندھ دیں۔ اور کھولنے نہ دیں۔ انشاء اللہ کامل صحت ہوگی۔ بعد صحت کے مسجد میں کھانا پکوا کر بھیج دیں۔

# شعبدہ

اکثر رمل اور فال دیکھنے والے بازاروں میں بیٹھ کر لوگوں کو اپنے کمالات دکھا کر اپنے دام فریب میں لے آتے ہیں۔ وہ کمالات کیا ہوتے ہیں؟

## شعبدہ بازیاں۔ ہاتھ کی چالاکی۔

بعض دوا فروش اور مجمع باز ایک آدمی کو لٹا کر اس کے اوپر ایک چادر اوڑھا دیتے ہیں اور لوگوں کے سوالات کے جوابات دے کر تعویذ فروخت

کرتے ہیں۔ رسیدھے سادھے لوگ ان کے دام فریب میں آ کر اپنی گرہ کا پیسہ کھو دیتے ہیں۔ ہم اس فریب کا پول کھول دیتے ہیں تاکہ لوگ ان کے فریب سے محفوظ رہیں۔ ویسے اگر کسی دوا کی ضرورت ہو تو خریدیں۔

# تعویذ فروش

تعویذ فروش کسی کو بیہوش کر کے پوچھتے ہیں۔ بتاؤ! یہ کون جا رہا ہے۔ یہ کیا ہے؟ اس کی پہچان کیا ہے۔ ان کا نام بتاؤ؟ بات صرف اتنی ہے کہ یہ مقررہ الفاظ ہیں۔ وہ کون جا رہا ہے؟ جبھی یہ پوچھیں گے۔ جب سقہ رہا شکی جاتا ہوگا۔ ان کی پہچان بتاؤ جبھی پوچھیں گے۔ جب یک چشم آدمی ہوگا۔ یہ کیا ہے جبھی پوچھیں گے۔ جب کسی کی چادر کو ہاتھ لگائیں گے۔ ان کا نام بتاؤ! اس کا جواب وہ لڑکے سے نہیں لیں گے۔ بلکہ اور کوئی دوسرا سوال پوچھا جائے گا۔ لوگ سمجھیں گے کہ بڑے کمال بھرے عامل ہیں۔ اسی طرح الفاظ مقررہ جو لڑکے کو پہلے سے ظاہر کروائے جاتے ہیں۔ دریافت کرتے ہیں۔ لوگ سن سن کر حیرت میں پڑیں گے۔

# سوچا ہوا سوال بتانا

نجومی پہلے سائل کو اپنے علم کا قائل ان شعبدات سے کرتے ہیں۔ مثلاً وہ آپ کے

سامنے چار کارڈ پیش کریں گے کہ آپ کوئی سا سوال سوچ لیں اور سوال کارڈ کے اوپر ہی سوال لکھ دیں۔ آپ نے ایسا ہی کیا۔ اب جو دوسرے کارڈ ان کے پاس ہیں۔ ایک ایک کر کے آپ کو دیئے کہ پھر سب کارڈ آپ اوپر رکھ دیا۔ دوبارہ جب آپ نے کارڈ اوپر رکھا۔ تو پہلے کارڈ کے شمار میں آپ کا جو نمبر ملے گا وہی آپ کا نمبر ہے۔ آپ کو بتا دیں گے۔ آپ حیران ہوں گے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۹ | ۱۸ |
| ۲ | ۶ | ۱۰ | ۱۴ |
| ۳ | ۷ | ۱۱ | ۱۵ |
| ۴ | ۸ | ۱۲ | ۱۷ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۵ | ۹ | ۱۳ |
| ۶ | ۱۰ | ۱۲ | ۲ |
| ۱۱ | ۱۵ | ۳ | ۷ |
| ۱۶ | ۴ | ۸ | ۱۲ |



کارڈ جتنے شمار میں ہوں۔ اتنے ہی سوال ان پر لکھے ہوں گے۔ اور اتنے ہی کارڈ ہوں گے۔

اب کارڈ لکھتے وقت یہ آپ کی دانائی ہے کہ سوالات حسب مطلب اور دلچسپ ہوں۔ کارڈ بدلتے وقت یہ بات ظاہر نہ ہو کہ کارڈ بدل لئے گئے ہیں۔ یک من علم را دہ من عقل باید۔ اگر آپ نے ذرا بھی کوتاہی کی تو راز کھل جائے گا اور آپ کو خفت کا سامنا کرنا پڑے گا جس قدر صفائی سے یہ کام کرو گے۔ لوگوں کو اتنی ہی زیادہ حیرت ہو گی۔



# اعداد کا کرشمہ

| ۴۵۳ |
| --- |
| ۱۲ |
| ۴۴۱ |

کسی سے کہو کہ ایک سطر ہندسوں کی لکھو۔ اس نے لکھی۔ اب کہو۔ اس طرح میزان دو۔ تو میزان ہوئی۔ اسے اوپر کی سطر کے نیچے لکھو۔ اور تفریق کروا دو۔ حاصل تفریق یہ ہوا۔

اب کہو کہ ہندسہ کاٹ دو۔ اس نے درمیان کا ہندسہ کاٹا۔ اور کہو کہ باقی ہم کو بتا دو کہ چار اور ایک بچا تم دونوں کو جمع کرو۔ پانچ ہوئے۔ اب سوچو کہ پانچ میں اور کتنے مل کر نو ہوں گے۔ چار مل کر نو ہوتے ہیں۔ بس تم بتاؤ کہ چار کاٹا ہے اس طرح چاہیئے کہ جو کچھ لکھو۔ البتہ وہ بقیہ ہندسے اگر ایسے بتائے جس کی میزان نو ہو تو تم کو یہ کہنا ہو گا کہ صفر کاٹا ہے۔ یا نو کا ہندسہ۔

یہ ہم نے اس لئے لکھ دیا ہے کہ بعض بناوٹی عامل اس قسم کے شعبدات دکھا کر اپنے کمال کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ حالانکہ یہ سب حسابی کرشمے ہیں۔ اور بھی اکثر ایسے ہی کرشمے ہیں جنہیں ہم نظر انداز کئے دیتے ہیں۔ اس لئے کہ سچ سچ ہی ہے اور جھوٹ جھوٹ۔

وجاء الحق وزھق الباطل۔



# عَامِلِ جنّ

اکثر عامل اپنے عمل کے کمرے میں میز پر بوتل رکھے ہوئے ہوتے ہیں۔ اور ہر آنے جانے والے سے جنّ کی گفتگو کرواتے ہیں ہم نے جنّ قید کر رکھا ہے۔ وہ جنّ قرآن مجید پڑھ کر سناتا ہے۔ لوگ بڑے حیران ہوتے ہیں۔ اور ان کے فریب کے جال میں سادہ لوح لوگ پھنس جاتے ہیں۔ راز یہ ہوتا ہے کہ کمرے میں میز ہوتی ہے اور اس پر کپڑا پڑا ہوا ہوتا ہے اور میز کے اوپر ایک بوتل تعویذ سے بند اور سر بمہر ہوتی ہے۔ مگر ڈاٹ نہیں لگی ہوتی اور بوتل کا پیندا الگ ہوتا ہے اس میں ایک پھول (رٹی) کا تیل ڈالنے کا ہوتا ہے) اس میں ایک نلکی لوہے کی پائے میں سے ہوتی ہوئی زمین میں چلی جاتی ہے۔ اس کا دوسرا سرا دوسرے کمرے میں ہوتا ہے۔ وہاں پر کوئی صاحب بیٹھ کر قرآن کریم سنا دیتا ہے اور کہتا ہے کہ میں جنّ ہوں۔ ان عامل صاحب نے مجھے قید کر رکھا ہے۔ بتائیے کون ہے۔ جو اس شعبدے سے مرعوب نہ ہوگا؟ یا فریب کے جال میں نہ پھنسے گا؟ معاذ اللہ! ہم کو ایک واقعہ حضرت مخدوم نصیر الدین چراغ دہلوی کے زمانے کا یاد آیا۔ جو حسبِ ذیل ہے۔

# روایت حضرت مخدوم جی

ایک صاحب نے آپؒ سے سوال کیا۔ یا حضرت! آج کل دہلی کا قطب

کون ہے؟ آپؒ نے سید سے سمجھا دیا کہ وہ سقہ ہے۔ جو چاندنی چوک میں پانی پلاتا ہے۔ اس صاحب نے اس سقہ سے پانی مانگا۔ پانی لیا اور پھینک دیا اور کہا کہ اور دو! اس سقہ نے اور پانی دے دیا۔ پی کر چلے گئے۔ عرصہ دراز کے بعد پھر حضرت مخدوم جی سے سوال کیا کہ آج کل دہلی کا صاحب خدمت کون ہے؟ آپؒ نے پہلے تو بتانے میں حجت کی۔ پھر بتا ہی دیا کہ ایک سقہ اب بھی ہے۔ ہوشیار ہو کر جانا یہ صاحب گئے اور جاتے ہی پانی مانگا۔ اس سقہ نے پیسہ مانگا انہوں نے پیسہ دے دیا۔ انہوں نے پھینک دیا اور پھر پانی مانگا سقہ نے کٹورہ چھین کر کہا۔ بھاگ یہاں سے۔ کہہ دیجیو مخدوم جی سے کہ اب نہیں رہا۔ وہ زمانہ نہ تھا کہ ہر کس و ناکس کو راز سے آگاہ کیا جائے۔ یہ شخص واپس آ جائے اسی طرح اب سچے لوگ پوشیدہ ہیں۔ اور کمیاب ہیں۔ مارکیٹ میں جھوٹے امٹی ٹیشن کھلے عام بک رہے ہیں اور سچے جواہر ڈبوں اور بکسوں میں بند ہیں۔ اب گاہک کی نظر اور قسمت ہے۔ چاہے۔ وہ لے لے جو سچے موتیوں سے زیادہ آبدار اور خوشنما ہیں یا سچے موتی خرید ے۔ عامل بازاری اور اشتہاری بھی ہیں۔ اور کسی گوشے میں اللہ کے سچے بندے بھی گمنامی کے دائرے میں بند ہیں۔ سچ فرمایا حضرت شیخ سعدی شیرازی رحمۃ اللہ علیہ نے ؎

این مدعیان در طلبش بے خبراں اند
کاں را کہ خبر شد خبرش باز نیامد

# نقش وعمل کی تاثیرات

ایک شخص حضرت مولانا شاہ صاحب عبدالعزیز کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور اپنی بیچارگی وعسرت کا اظہار کیا۔ آپ نے ایک تعویذ لکھ دیا کہ گھر جاکر کپڑے کے نیچے ڈھک دینا۔ اسے پتھر کے نیچے رکھ کر تھوڑی دیر کے بعد اٹھاکر جو مقدار میں ہوئے لینا۔ اس نے ایسا ہی کیا چند اشرفیاں ملیں۔ بہت خوش ہوا۔ اور تعویذ کو احتیاط سے رکھا دوبارہ جب ضرورت پڑی تو اس نے وہی تعویذ پھر کپڑے میں ڈھک دیا۔ تھوڑی دیر کے بعد پھر اٹھایا تو اس میں سے خون بہتی ہوئی اور تازہ کٹی ہوئی ایک انسانی گردن نکلی۔ دیکھ کر بڑا گھبرایا چنانچہ حضرت شاہ صاحب کی خدمت میں جاکر سارا حال عرض کیا۔ شاہ صاحب نے فرمایا میاں! تعویذ کا حسن استعمال جب تم نہیں جانتے۔ تو تم نے ایسا کیا ہی کیوں؟ ہم نے تم کو تعویذ دیا ہمیں علم تھا کہ موکلات اب ایسا کرسکتے ہیں۔ جب تم نے تعویذ رکھا اس وقت وہ باہم جنگ وجدل میں مبتلا تھے۔ اس لئے انہوں نے کٹی ہوئی گردن ہی لاکر رکھ دی۔

جس کا کام اسی کو ساجے
اور کرے تو ٹھینگا باجے

ہر انسان کو دیکھ بھال کر اور سوچ سمجھ کر ہر کام کرنا چاہیئے۔ ایسے ہی ایک

اور مثال ہے۔ جو یک نہ شد دو شد کی ہے۔

چاہے یہ کسی کی منگھڑت کہانی ہی کیوں نہ ہو۔ مگر ہے درس آموز نصیحت آمیز ایک صاحب کفن مردوں کا قبروں سے نکال لیا کرتے تھے۔ بذریعہ عمل یعنی عمل پڑھا اور مردے نے اپنا کفن اتار کر اس کے حوالے کر دیا۔ اور انہوں نے پھر عمل پڑھا۔ اور وہ مردہ اپنی قبر میں چلا گیا۔ یہ کفن کا کپڑا بیچ کر وہ گزارہ کرتے تھے۔ ایک صاحب نے ان کی شاگردی کی اور سوچا کہ جب ضرورت پڑے گی۔ تب کریں گے۔ چنانچہ کچھ دنوں کے بعد جب ضرورت پڑی تو یہ صاحب ایک قبر پر گئے۔ عمل پڑھا۔ مردے نے آکر کفن حوالے کر دیا۔ شدنی امر یہ واقع ہوا کہ وہ عمل جو مردے کو واپس قبر میں بھیجنے کا تھا بھول گئے۔ اب اس سے یہ کہہ رہے ہیں جا بھئی جا! وہ کب جانے والا تھا۔ اب یہ صاحب گھبرائے۔ پھر سوچا چلو! استاد صاحب سے ہاں جا کر اس سے پیچھا چھڑواتے ہیں۔ استاد صاحب کے پاس گئے۔ تو معلوم ہوا کہ استاد صاحب تو انتقال فرما چکے ہیں۔ یہ صاحب قبرستان پہنچے اور استاد صاحب کی قبر پر جا کر عمل پڑھا۔ استاد صاحب نے قبر سے باہر آتے ہی کفن حوالے کیا۔ شاگرد صاحب بولے۔ کفن رہنے دیں۔ آپ استاد ہیں۔ اور وہ عمل جو مردے کو قبر میں بھیج دیتا ہے۔ بتا دیں۔ استاد صاحب نہیں بولے اور کفن لئے ساتھ ساتھ ہیں۔ ایک پہلا مردہ وہ تھا۔ اب دوسرے استاد صاحب ہو گئے۔ اس پر ہی کسی نے کہا ہے۔

یک نہ شد دو شد

اس مثال سے بھی یہ سمجھ لینا چاہیئے کہ آدمی عمل پڑھنے سے پہلے سب نشیب و فراز سمجھ لے۔ یہ نہ ہو کہ بعد میں پچھتانا پڑے۔ اور ندامت حاصل ہو۔ بغیر کسی استاد کے کوئی عمل پڑھنے کا ارادہ نہ کریں۔

# دعائے کاظمی

یہ حضرت امام موسیٰ کاظم کی دعا ہے۔ قید سے رہائی حاصل کرنے میں بڑی زود اثر ہے۔ کوتاہی نہیں کرتی۔ قید خانے میں قیدی پڑھے۔

اللھم انی اسئلک الرحمۃ عند الموت والعجز عند الحساب۔

مسلمان آج کل محبت و بغض اور ترقی کاروبار کی دعائیں تو پڑھتے ہیں اور عمل کرتے ہیں۔ مگر جو دین و دنیا سنوارنے والی دعائیں ہیں۔ ان کی طرف متوجہ بھی نہیں ہوتے۔ یہ بڑی کم نصیبی کی بات ہے۔

# حضرت امام علی نقی کا ارشاد

حضرت امام علی نقی کا ارشاد ہے کہ ظالم کے ظلم سے امان چاہو تو یہ آیت بعد عصر کے ایک سو ساٹھ بار پڑھا کرو۔ اور آخر میں درود شریف پڑھو۔ ہر ظالم تم

سے مرعوب ہوگا

## قہر و عذاب الٰہی سے محفوظ رہنے کی دعا

حضرت امام اعظمؒ کو بیت اللہ شریف میں ہاتف غیب نے ندا کی تھی کہ اگر یہ دعا صبح و شام کو پڑھے گا۔ تو وہ ہرگز عذاب نہ دیکھے گا۔ سبحان الابدالابد سبحان الواحد سبحان الفرد والصمد سبحان رافع اسماء بغیر سبحان الذی لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد۔

## حضرت سری سقطی فرماتے ہیں

حضرت سری سقطی فرماتے ہیں کہ اگر تم دشمن دنیوی سے بچنا چاہتے ہو اور شیطان کے مکر و فریب سے محفوظ رہنا چاہتے ہو۔ تو ہتھیار سے مسلح ہو کر نکلا کرو۔ وہ ہتھیار یہ ہیں کہ وضو سے رہا کریں۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم کا ورد کرتے ہوئے باہر نکلا کرو۔ محفوظ رہو گے۔

## جب کوئی کام اپنے قبضے سے باہر ہو جائے

جب کوئی کام اپنے قبضے سے باہر ہو جائے۔ تو فوراً وضو کرو اور سبحان

الذی بیدہٖ ملکوت کل شیء والیہ ترجعون کا ورد کیا کرو اس آیت مبارکہ کا وردِ دل کو تسلی دیتا ہے۔ غمزدہ کو فرحت بخشتا ہے۔ بے سہاروں کو سہارا دیتا ہے۔ بڑے کام کا ورد ہے۔

## غوث پاک فرماتے ہیں

غوث پاکؒ فرماتے ہیں کہ ذیل کے اشعار پڑھنے والا مشرق کی جانب رُخ کر کے اپنے مقاصد میں کامیاب ہوتا ہے۔ دِلی مرادیں حاصل ہوتی ہیں۔ مطلوب سے وصال ہوتا ہے۔



## اشعار

ادکنی ضمیر وانت ذخیرتی ۔ والظلم فی الدنیا وانت نصیری

دعاءٌ علی حامی وھو مخیری ۔ اذا صل فی البین عقال بغیری

## سخت بیماری سے صحت کیلئے

یاذن اللہ الذی یحی العظام وھو رمیم

سات سو سات مرتبہ کسی بیمار کے سرہانے بیٹھ کر ایک آدمی یا تین آدمی مذکورہ بالا کام کو ختم کریں۔ اول و آخر درود شریف پڑھیں اور شرینی پر غوث

پاک کی نیاز دلا کر تقسیم کریں۔ انشاء اللہ مریض جلد از جلد صحتیاب ہوگا۔

## شجرہ شریف

شجرہ شریف قادریہ اور چشتیہ روزانہ پڑھنا اگرچہ باعث برکات ہے۔ مگر خاص طور پر کسی مقصد کے لیے پڑھنا ہو تو ایک سو گیارہ بار پڑھ کر شیرینی بچوں میں تقسیم کر دو۔ تو فوراً مقصد دلی حاصل ہوگا۔ فعل یہ ہے کہ شب کو اندھیرے میں بیٹھ کر پڑھے شجرہ یاد نہ ہو تو پہلے یاد کر لیں بمقابلہ جاے کے اندھیرے میں پڑھنے پر زود اثر ثابت ہوگا۔

## توکل پختہ کرنے کیلئے

توکل پختہ کرنے کے لئے حضور غوث پاک کا ارشاد ہے کہ وما اتکم الرسول فخذوہ وما نھکم عنہ فانتھوا کا ورد ہر انسان کے توکل کو پختہ کرتا ہے۔ پھر اسے کھانے پینے کا وسوسہ نہیں ستاتا۔ اور دولت ہر ایک کے حصے کی نہیں۔ تا نہ بخشد خدائے بخشندہ۔



# حضرت مجدد الف ثانی قیوم زمانی صاحب کے

## معمول کی دعا

اس دعا کی بڑی فضیلت یہ ہے کہ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے ورد کی دعا ہے۔ الحمد للہ الذی احیانا بعد ما اماتنا والیہ اللعب والنشوا

اس دعا کے پڑھنے والے کا خاتمہ ایمان پر ہوتا ہے۔

## بعد وضو

پانچ وقت آلکرسی کے ورد میں یہ دعا ہو تو اسے رزق کی کمی نہیں رہتی۔ شرط یہ ہے کہ بعد وضو کے کپڑے سے جسم نہ پونچھا جائے۔

اللھم اجعلنی من الذین ولاخوف علیھم ولاھم یحزنون ٥ واجعلنی عبدًا شکورًا واجعلنی عن ذکرك کثیرًا وسبحك بکرۃ واصیلاۃ

## اشراق کے بعد پڑھنے کی دعا

رب انی ظلمت نفسی فاغفرلی فغفر لہ۔ گیارہ دفعہ

مراقب ہو۔ پھر دنیوی کاموں میں مشغول ہو۔ دن بھر کا نگران رب العزت بن جاتا ہے۔

## صبح کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان

صبح کی سنتوں اور فرض کے درمیان اگر کوئی صاحب یہ دعا پڑھے تو خواہ وہ کتنا ہی مقروض کیوں نہ ہو۔ غیب سے کوئی سامان ہو کر اس کا قرض ادا ہو جائے گا۔

واستعینوا بالصبر والصلوٰۃ وانھا لکبیرۃ الا علی الخشعین الذین یظنون انھم ملٰقوا ربھم وانھم الیہ راجعون ٥

## حضرت مجدد صاحبؒ

حضرت مجدد صاحبؒ کے متعلق لکھا ہے کہ آپ کوئی کام بغیر استخارہ نہ کرتے تھے۔ آپ پیادہ اور سواری میں قرآن پاک کی تلاوت کرتے رہتے تھے۔ جب آیت سجدہ آتی تو سواری سے اتر کر سجدہ کرتے۔ اور ہر مہم میں **استخارہ** ضروری سمجھتے تھے۔ استخارہ سے پہلے دو رکعت نفل ادا فرماتے۔ اور پھر دعائے استخارہ پڑھتے تھے۔



# دُعائے اِستخارہ

اللّٰھم انی استخیرک بعلمک واستقدرک واسئلک بفضلک العظیم فانما تقدر ولا اقدر تعلم ولا اعلم وانت علام الغیوب اللّٰھم ان کنت تعلم ان ھٰذا الامر خیر لی فی دینی دنیائی وھاشی وعاقبۃ امری او عاجل امری واجلہ فاصرفہ عنی امرفتی عنہ و قدرلی الخیر کان ثم ارضنی بہ وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ سیدنا محمد وعلی الہ واصحبہ اجمعین ۝

اور اکثر آپ ہاتھوں کی انگلیوں سے لفظ اللہ بنایا کرتے تھے۔ اور استغفار کی بھی کثرت فرمایا کرتے تھے۔ اور فرمایا کرتے تھے کہ خیر امیدوں کو بھی ہر وقت پیش نظر رکھو۔ آپ کا لباس سر پر بڑا عمامہ اس کے ایک گوشے میں مسواک ہوتی تھی۔ دونوں کندھوں کے درمیان شملہ، قمیض کی آستین کہنی تک پاجامہ ٹخنوں سے اونچا۔ لاٹھی ہاتھوں میں اور مصلیٰ کندھوں پر رکھے تھے۔ آج جیسے تراش وخراش، وضع وقطع کے لوگوں کو بھلا کون عظمت کی نگاہ سے دیکھے گا۔ آج کل جبہ وقبا و دستار کی قدر ہے۔

# فالج زدہ کیلئے

اگر یمجی ویمیت پڑھ کر ایک سو گیارہ بار دم کیا جائے اور اس کی مالش کی جائے۔ اور شہد پر دم کر کے چاٹا جائے تو یقینی صحت ہو۔

# حضرت حاجی محمد شریف صاحب

حضرت حاجی محمد شریف صاحب قادریہ اور مجددیہ سلسلہ کے بزرگ تھے۔ اور بڑے بافیض بزرگ تھے۔ اگرچہ ان پڑھ تھے۔ مگر مثنوی شریف کے اشعار کے نکات بڑی خوبی سے بیان کرتے تھے۔ جن لوگوں نے آپ سے فیضانِ صحبت پایا ہے۔ وہ آپ کا رتبہ خوب ہیں۔ آپ کنگھیاں بنا کر بالکل حلال کھایا کرتے تھے۔ اور انخفائے فقر اس تک نظر میں تھا۔ ایک مرتبہ ایک مسحور یا جنات کا مارا ہوا آپ کی خدمت اور آپ نے فرمایا کہ میاں! اس کے دماغ میں خشکی ہے۔ تیل لے آؤ۔ میں اور اس کے سر اور کان میں ڈال دوں۔ وہ لوگ تیل لے آئے۔ آپ نے دم کر کے ملوا دیا۔ کانوں میں ڈلوایا۔ وہ تندرست ہو گیا۔ تو فرمایا کہ دیکھو! میں کہتا تھا کہ اس کے دماغ میں خشکی ہے۔ بازنظر باز آپ کی خدمت میں حاضر تھے۔ انہوں نے آپ سے پوچھا کہ حضرت! آپ نے جو تیل پر پڑھا تھا ہمیں بھی بتا دیں۔ فرمایا۔ یہ آیت الکرسی کی فضیلت ہے۔

تم بھی اگرتیل دم کرنا چاہتے ہو۔ تو آیت الکرسی یاد کرلو۔ پڑھ کر دم کردیا کرو۔ چنانچہ تجربہ کیا تو بے کم وکاست صحیح پایا۔ آپ اکثر یہ دعا پڑھا کرتے تھے۔ ۵۔ ذوالحجہ وفات کی تاریخ ہے۔ ابھی آپ کے دیکھنے والے بقید حیات ہیں۔ دوھا ؎

ہم اوچھے سب بات کے ہم پورے مہاراج
نظر کرم کی راکھیو کر باہند گہے کی لاج

آپ تہجد کی فضیلت بڑی فرمادیا کرتے تھے۔ کہ جس نے پایا تہجد ہی سے پایا ؎

رب جاگت ہے تو سووت ہے
یہ پیت کی کوئی ریت نہیں
جو جاگت ہے سو پاوت ہے
جو سووت ہے سو کھووت ہے

## نظر زدہ

نظر زدہ کا منہ ہاتھ دھوکر نظر لگانے والے کو پلا دیا جائے۔ تو نظر کا اثر جاتا رہتا ہے۔ اور نظر زدہ کو آرام اور شفا ہو جاتی ہے۔ یا نظر زدہ پر یہ عزیمت پڑھے فوراً شفا ہو جاتی ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور لاحول اور الحمد

شریف پڑھے اور عزیمت پڑھے۔

## عزیمت یہ ہے

عزمت علیکم ایھا العین التی تعزعن اللہ وبنور عظمتہ رحمہ اللہ بماجری بہ القلم من عند اللہ الی خلق اللہ محمد ابن عبد اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عزمت علیک ایھا العین بحق شرابھا میرالییا ازدینا اضیات آل شدای عزمت علیک ایھا العین التی بحق شھت بھت انتھت یانتطاع النجا بالذی لایقوی علیہ ارض طریق والافانت بریۃ من اللہ تعالیٰ واللہ تعالیٰ بری منہ اخرجی یا نفس اسو یا لف الفٍ ھو اللہ احد اللہ الصمد لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفواً احد وننزل ھو شفاء ورحمۃ للمؤمنین فاللہ خیر حافظاً وھو ارحم الراحمین حسنا اللہ ونعم الوکیل وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد وآلہ واصحبہ اجمعین ۝



# جنات دور کرنے کیلئے ایک اور عمل

حضرت خواجہ بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ کا نام سے لیا تو مریض فوراً اچھا ہوگیا

اس لئے کہ آپ ایک پہاڑ پر جو چاٹگام میں ہے۔ آپ چلہ کش ہوتے تھے۔ اجنہ ایک پہاڑ پر رہتے تھے۔ جب وہاں چراغ جلایا گیا۔ تو وہ اجنہ آپ کو ستانے لگے۔ چراغ جلانے سے جہاں تک روشنی پہنچی۔ وہاں تک اجنہ نہ ٹھہر سکے۔ چاٹی بنگلہ زبان میں چراغ کو کہتے ہیں۔ اور اسی لئے وہ جگہ چاٹگام مشہور ہوگئی۔ اصل لفظ چاٹی گرام ہے۔ اور اجنہ آپ کی دعا سے کچھوے بن گئے۔ چنانچہ وہاں پر جو تالاب ہے۔ اس میں کچھوے بکثرت ہیں۔ جو لوگ وہاں جاتے ہیں۔ وہ کچھوؤں کو کھانا ڈالتے ہیں ایک شخص کو کچھوے نے کاٹ کھایا۔ اس نے کہا کہ حضرت کے پاس فریاد لے جاتا ہوں کچھوا فوراً مر گیا۔ اس لئے آج تک آپ کا نام جنات کو بھگانے کے لئے لیا جاتا ہے۔

# ایک بزرگ کا مقولہ

ایک بزرگ کا مقولہ ہے کہ جسے دشمن کے مقابلے میں طاقت نہ ہو۔ وہ صدق و یقین کے ساتھ اپنا معاملہ خدا کے سپرد کر دے۔ خدا تعالیٰ اس کی مدد فرماتے ہیں اور پھر رب العزت کی مدد جس مدد کا مقابلہ ساری کائنات بھی نہیں کر سکتی۔

# دعائے حیدری

**دعائے حیدری** جو بازاروں میں فروخت ہوتی ہے۔ حضرت شاہ عبدالحق صاحب رودادی رحمۃ اللہ علیہ کے ورد کی خاص دعا ہے۔ آپ کو حضرت سید الدین رحمۃ اللہ علیہ کو مولا علی کرم اللہ وجہہ سے اجازت ملی تھی۔ جو لوگ صابری سلسلے میں داخل ہیں۔ ان کو اس دعا کے ورد کی اجازت ہوتی ہے۔ اور وہ استفادہ حاصل کرتے ہیں۔ دشمنوں کو مغلوب کرنے کے لئے تو تیر بہدف ہے۔ نیز فتوحات اور رجوعات بکثرت ہوتی ہیں۔

# نقش آیۂ بے نقط

نقش آیۂ بے نقط — کامیابی — امتحان کے لئے امتحان کے موقعہ پر خوشبو لگا کر پاس رکھنے سے دماغ میں وہی باتیں آتی ہیں۔ جن پر کامیابی کا دارومدار ہوتا ہے بڑے اس سے بہت زیادہ منفعت حاصل کر سکتے ہیں۔ آزمودہ نقش ہے۔

لٹ رہے ہیں جواہرات کے ڈھیر
پھر بھی کوئی ترے تو ہے اندھیر



# لاہور والوں کے لئے ہمارا مشورہ

اول تو ہر جمعرات کو اگر ناممکن ہو تو چندی جمعرات کو ضرور اہل لاہور دربار حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ میں سلام کو حاضر ہوا کریں اور ایصالِ ثواب حاصل کیا کریں۔ تو یوں تو آپ کے معتقد ہر عقیدتمند ہیں۔ مگر اہل پاکستان اور خاص کر اہل لاہور پر لازمی ہیں۔ کہ حاصل ہو کر عقیدتمندی اور نورِ بصیرت حاصل کیا کریں۔ آپ کا بڑا احسان ہے۔ خاص کر اہل لاہور پر داتا سرکار کا۔

## وردِ غوثیہ

از غم مرا آزاد کن
در دو جہاں دل شاد کن
غوثِ زمانہ یاد کن
امداد کن امداد کن

یہ ورد بڑی مشکل کے وقت کام آتا ہے۔ اہل حاجت خاص طور پر یاد رکھیں۔

اہل محبت تو ہر سفر پڑھتے ہیں۔



# گیارھویں شریف

گیارھویں شریف کے فاتحہ کے لئے حضرت غوث الاعظم رحمۃ اللہ علیہ کا ارشادِ گرامی ہے کہ میں نے یہ تہیہ کر رکھا ہے کہ جو شخص گیارھویں شریف کی فاتحہ پابندی سے کرائیگا۔ اللہ تعالیٰ اس کے حق میں دعائے خیر کردے گا۔ کہ وہ اپنی مشکلات میں غیب سے مدد پائے گا۔ اور عذاب قبر سے نجات پائے گا۔

# حضرت خضرؑ اور حضرت الیاسؑ

حضرت خضرؑ اور حضرت الیاسؑ کی ہر جمعرات کو چڑیوں پر نیاز دلا کر بچوں میں تقسیم کرنے والے اور پھول دریا یا کنوئیں میں ڈالنے والے کبھی کسی مشکل میں نہیں پھنس سکتے اس لئے یہ دونوں حضرات بحکم الٰہی بر وقت اس کی رہبری فرماتے ہیں۔ اور ویسے بھی اس سے کبھی کبھی ملاقات فرماتے ہیں۔ اور اللہ سے دعا کرتے ہیں۔ یا اللہ! اس نے ہم کو یاد کیا۔ تیری رحمت بھی اسے نہ بھولے۔

# معمولِ مشائخ

چھینک آئے تو ــــــ الحمد للہ کہیں۔

حسن دیکھیں تو ــــــ ماشاء اللہ کہیں۔

وعدہ کریں تو ——— انشاءاللہ کہیں۔

کوئی احسان کرے تو ——— جزاک اللہ کہیں۔

حضورؐ کا نام پاک سنیں تو ——— صلی اللہ علیہ وسلم کہیں۔

گناہ کا سامان دیکھیں تو ——— استغفراللہ کہیں۔

سلام کا جواب دیں تو ——— رحمۃ اللہ کہیں

دعا کریں تو ——— آمین۔

کوئی مرجائے تو ——— اناللہ کہیں۔

ڈر کے وقت ——— حسبی اللہ کہیں۔

کسی کام کی ابتدا کریں تو ——— بسم اللہ کہیں۔

بزرگوں کا نام لیں تو ——— رضی اللہ کہیں۔

رحم اللہ کہیں

# سوتے وقت

سوتے وقت یاخالد بن ولید کہہ لینا ہر بلا سے محفوظ رکھتا ہے۔ بدخوابی بھی نہیں ہوتی۔

# نقش مراد

ہر مراد پانے کے لئے یہ نقش بڑی مدد دیتا ہے۔ بازو پر باندھیں۔

| ۲۸۸ | ۲۸۳ | ۲۹۰ |
|---|---|---|
| ۲۸۹ | ۲۸۷ | ۲۸۵ |
| ۲۸۴ | ۲۹۱ | ۲۸۶ |

# روغن درد مالش ہر قسم

لقد جاءکم رسول من انفسکم عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمؤمنین رؤف الرحیم ۱۱ بار ترتیل پر دم کریں ہر درد میں اکسیر کا کام دے گا۔



# دریا کے طوفان میں

اگر پھنس جاؤ تو قل لو کان البحر مدادا لکلمات ربی آخر تک آیۃ معظم پڑھو لیکن بلند آواز سے۔ خلاصی ہو جائے گی۔

# تبادلہ کرانے کے لئے

الٰہی غنچہ امید بکشا

گلے از روضہ جاوید بنما

صبح کی فرض و سنت کے درمیان اسم مرتبہ پڑھنے سے فوراً تبادلہ ہوجاتا ہے تبادلہ ہونے پر حضرت مولانا عبدالرحمن جامی رحمۃ اللہ علیہ کی روح کو ضرور کچھ نہ کچھ ثواب پہنچائیں

## آگ بجھانے کے لئے

آگ بجھانے کے لئے پانی پر قلنا یانار کونی بردا وسلاما پڑھ کر ڈالو۔ تھوڑا سا پانی بہت سی آگ کو بجھا دے گا۔

## مرض بواسیر کی انگوٹھی

محمد نام کے جتنے آدمی ملیں یا جن کے نام محمد سے شروع ہوں۔ ان سے ایک ایک پیسہ لے کر انگوٹھی پہنا دو۔ انشاء اللہ بواسیر جیسا موذی مرض دور ہوجائے گا۔

## بارش کرانیکیلئے

بارش کرانے کے لئے یہ کہا کرو۔

کوٹھے اوپر کون پکارے میں ہوں بابا لونا
ایک جھڑ کا مینہ برسے جلدی ٹڑ لو چڑ جائے سونا

یہ ایک مجذوب کی بڑ ہے اور اس کو استعمال کے لئے تیر بہدف ہے خشکسالی

کے موقع پر پڑھنے سے بارش ہو جاتی ہے اور خوب ہوتی ہے

## دعا قبول کرانے کیلئے

دعا قبول کرانے کے لئے دعا کے آخر میں یہ شعر پڑھا کریں ۔ انشاء اللہ تعالیٰ بفضل خدا دعا برضائے خدا منظور ہوگی ۔

اے وارث کعبہ و مدینہ

غرقاب سے بچا میرا سفینہ

ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ اپنی دعاؤں کے آخر میں یہ شعر پڑھنے سے کبھی دعا قبول نہ ہو تو قیامت میں ہمیں جواب آئے گا ۔

## حضرت مولانا گنج مراد آبادی

حضرت مولانا گنج مراد آبادی کا ارشاد ہے کہ گنجا آدمی تیل پر صرف اا مرتبہ سورۃ یٰسین پڑھ کر تیل ملا کرے ۔ انشاء اللہ سر پر بال اس قدر آئیں گے کہ دیکھنے والے تعجب کریں گے ۔

## کسی کی ناف ٹل جائے

کسی کی ناف ٹل جائے ۔ تو اا ، اا ، اا ، اا ، اا ، الکھ کر ناف کی

جگر پر باندھیں۔ انشاء اللہ فوراً درست ہو جائے گی۔

## آخری چہار شنبہ

آخری چہار شنبہ کے روز حلوہ بنا کر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کو ثواب نذر کریں اور دعا مانگیں۔ قیدی پر کرم ہوگا اور رہائی مل جائے گی۔

## گمشدہ کیلئے




یہ لکھ کر پتھر کے نیچے دبا دو۔ گمشدہ کی فوراً خبر ملے گی۔

## لڑکا پیدا ہونے کیلئے

کھیعص

یٰس

حم عسق

طسم

لڑکا پیدا ہونے کے لئے یہ نقش باندھ کر ہمبستر ہو۔ جب بھی اللہ تعالی
اپنے فضل و کرم سے کچھ امید پیدا کریں گے تو لڑکا ہوگا۔

# فالنامہ خالدی



اس نقش کے کسی عدد پر مطلب سوچ سمجھ کر انگلی رکھیں اور جواب باثواب پڑھ لو جس عدد پر انگلی پڑے۔ دیکھ لیں۔

۱۔ مقصد برآئے۔

۲۔ مراد دیر سے پوری ہو۔

۳۔ مطلب برآری نہ ہو۔

۴۔ خوشی میسر ہو۔

۵۔ دولت ملے۔

۶۔ دشمنی بڑھے گی۔ خبردار رہو۔

۷۔ کسی اچھے اور نیک آدمی سے ملاقات۔



# تل کی علامات

ہونٹ پر تل ہو ———— وفادار ہو۔

رخسار پر تل ہو ———— بے وفا ہو۔

ٹھوڑی پر تل ہو ———— محبوبِ خلق ہو۔

گلے پر تل ہو۔ ———— اچانک مرے۔

بازو پر تل ہو ———— شاعر ہو۔

ٹانگ پر تل ہو ———— وعدہ کا پکا ہو۔

| | |
|---|---|
| پیٹ پر تل ہو | بوالہوس ہو۔ |
| کمر پر تل ہو | مفلس ہو۔ |
| چھاتی پر تل ہو | بہادر ہو۔ |
| پیروں پر تل ہو | نفسیاتی شہوت غالب ہو۔ |

## سفر کو نہ جاؤ

| | |
|---|---|
| مشرق کی جانب | شنبہ دوشنبہ کو سفر نہ کرنا۔ |
| جنوب کی جانب | جمعرات کو سفر نہ کرنا۔ |
| شمال کی جانب | منگل اور بدھ کو سفر کو نہ جاؤ۔ |
| مغرب کی جانب | یکشنبہ کو سفر نہ کرنا۔ |

## گھوڑ دوڑ

گھوڑ دوڑ کھیلنے والوں کو ہماری ہدایت ہے کہ دولت نہ کھوؤ۔ آئندہ تم جانو تمہیں مانتے۔ تو یہ یاد رکھو کہ جس گھوڑے کے نام کا پہلا حرف آپ کے نام کا پہلا حرف ہو۔ اس سے نہ کھیلو۔ انشاء اللہ تعالیٰ تم فائدہ اٹھاؤ گے۔



# سٹہ

سٹہ ہرگز ہرگز نہ کھیلو۔ خدا سے ڈرو۔ کہ وہ جُوا کھیلنے والوں سے ناراض ہوتا ہے۔ یہ تعویذ اس کام میں مؤثر ہے ؎

در کوئے نیک نامی ما را گزر نہ دارند
گر تو نے پسندی تغیر کن قضا را

یہ شعر سرہانے رکھ کر سو جاؤ۔ آئندہ تم جانو۔ یا تمہاری قسمت۔

# اس کتاب میں

بعض بعض عملیات ایسے بھی ہیں۔ جن کا تعلق نہ قرآن سے ہے اور نہ حدیث سے۔ بلکہ مجذوب کی بڑ کی قسم سے ہیں۔ یہ نہیں سمجھنا چاہیئے کہ ان میں اثر نہ ہوگا۔ بات یہ ہے کہ ؎

گفتہ او گفتہ اللہ بود
گرچہ از حلقوم عبداللہ بود

ان کی نسبت تو ان بزرگانِ دین سے ہے جنہیں خدائے ذوالجلال سے تعلق ہے۔ اس لئے ان کی قبولیت ان کی اثر اندازی میں ہرگز کسی قسم کا وسوسہ دل میں نہ لانا چاہیئے۔ کیونکہ حضرت مولانا یہ فرماتے ہیں کہ ؎

ہر کہ مرداں راز رساند بہ مراد
اعتقاد است اعتقاد است اعتقاد

# پہلوانوں کو قوت دینے والا تعویذ

۷۸۶

| ۱۳۴ | ۱۲۹ | ۱۳۶ |
|---|---|---|
| ۱۳۵ | ۱۳۳ | ۱۳۱ |
| ۱۳۰ | ۱۳۷ | ۱۳۲ |

اللہ اکبر۔ یہ تعویذ بڑا موثر ہے پہلوان اسے اپنے بازو پر باندھ کر تجربہ کریں۔ ڈیوڑھی دوگنی طاقت کا احساس ہوگا۔ مگر تعویذ باندھنے سے پہلے طاؤس العلماء حضرت خواجہ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کی نیاز بریانی پر دلا کر کسی کو کھلا دے۔



# قرآن پاک کا عمل

اللہ اکبر۔ یہ عمل بڑی تاثیرات اپنے اندر رکھتا ہے۔ پھر لطیف یہ پڑھا ہوا اور ان پڑھ مرد و عورت سب کر سکتے ہیں۔ اور فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ قرآن مجید کھولو۔ اور ہر سطر پہ صلی اللہ علیہ وسلم پڑھو۔ انگلی سطروں پر پھیرتے جاؤ۔ ہمارا خیال تو یہ ہے کہ قرآن پاک کی سطروں پر انگلیاں پھیرنا ختم بھی نہ ہوگا اور کام پورا ہو جائے گا ہر کام کے لئے یہ عمل کیا جا سکتا ہے بیمار کی صحت کے لئے

کاروبار کی ترقی کے لئے کسی مشکل کے حل ہونے کے لئے کسی سے حل کر فائدہ اٹھانے کے لئے۔ غرض یہ کہ قاضی الحاجات ہے سب بوڑھا، بچہ، مرد، عورت اور ان پڑھ اور خواندہ فائدہ اٹھا سکتے ہیں بشرطیکہ پاکیزہ ہوں۔ کام ہو جانے پر لازم ہے کہ تین بھوکوں کو کھانا ضرور کھلائے۔ جو ایسا نہ کرے گا۔ وہ نقصان اٹھائے گا۔

یہ عمل حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہ سے نقل ہے۔ دنیا جانتی ہے کہ وہ خدا تعالیٰ کی کس قدر نیک بندی تھیں۔ حضرت خواجہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ بھی ان کی تعظیم فرمایا کرتے تھے۔

# سورۂ طٰہٰ کا عمل

حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں کہ سورہ طٰہٰ کا پڑھنے والا کبھی محتاج نہیں رہتا اور یہ ایک خاص طریقے سے بھی پڑھی جاتی ہے۔ اس طرح کہ لوچندی جمعرات سے شروع کریں۔ وقت چاشت یعنی بارہ بجے دوپہر کو کھڑا ہو کر پڑھا کرے۔ اور چودہ دن پڑھے۔ اول و آخر چودہ بار درود شریف پڑھے۔ درمیان میں کسی سے بات نہ کرے۔ ورنہ عمل بے کار ہو جائے گا۔

چودھویں دن جب پڑھ چکے تو دو رکعت نفل پڑھے جس میں پہلی رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ والتین اور دوسری رکعت میں سورۂ انا انزلنا پڑھے اور پھر سجدے میں جا کر چودہ بار طٰہٰ طٰہٰ پڑھیں اور دعا مانگیں۔ اور تمام کام ختم

کریں جس مقصد کے لیئے کوئی صاحب پڑھیں گے۔ انشاء اللہ پورا ہوگا اور دوران عمل میں ہی مراد سے دامن بھر جائیگا۔

خدا رحمت کند ایں عاشقان پاک طینت را

جنہوں نے ان پوشیدہ اور مخفی جواہرات کے رازوں کو عام کیا ہے۔

# سورۂ مزمل شریف کا ورد

گیارہ مرتبہ روزانہ سورہ مزمل کا پڑھنا اکتالیس دن تک۔ اگر کسی صاحب کو فتوحات حاصل نہ ہوں تو یہ کہے کہ حضرت خواجہ بہاؤالدین زکریا ملتانی رحمۃ اللہ علیہ! خدا کے بزرگ و برتر کے سامنے جا کر فریاد کرنا کہ ہم نے اس کے کہنے سے یہ پڑھا تھا۔ پھر بھی ہمارا مقصد پورا نہ ہوا۔ اب اور اس سے زیادہ کیا اطمینان قلب کے لئے ثبوت پیش کیا جا سکتا ہے۔ خدا کرے کہ مسلمانوں کو توفیق عمل اور وہ دولتِ سرمدی عطا ہو۔ یہ خاندان سہروردی کا مایۂ ناز عمل ہے۔

# حضرت خواجہ غریب نواز کا عمل

تین قرآنِ پاک پڑھ کر حضور خواجہ صاحب کی روح پرفتوح کو ثواب نذر کرو۔ اور اپنا دلی مقصد طلب کرو۔ طفیل حضرت خواجہ غریب نواز اللہ تعالیٰ ضرور مقصد دلی پورا فرما دیں گے۔

لاہور میں حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے مزار فیض انوار پر خواجہ صاحب رح کا چلہ بنا ہوا ہے۔ وہاں پر جا کر اگر یہ عمل کرو گے۔ تو حضرت داتا صاحب کا تصرف بھی شامل ہو جائے گا۔ اور عمل میں دوہری طاقت اور نسبت شامل ہو جائے گی۔

# کام کی باتیں

۱۔ تعویذات ہمیشہ پاک روشنائی اور پاک قلم سے لکھا کریں۔

۲۔ لکھتے وقت لوبان وغیرہ کی دھونی بھی جلا لیا کرو۔ اور پھر عطر بھی لگا لیا کرو۔

۳۔ یقین پختہ رکھو گے تو اثرات ہوں گے۔ متذبذب نہ ہو۔

۴۔ جن ہدایات کے مطابق جو عمل لکھا ہے۔ اس کے مطابق عمل کرو۔ ضرور بااثر ثابت ہو گا۔

۵۔ بڑی خصوصیت اس کتاب کی یہ ہے کہ کوئی خاص پابندی کسی عمل میں نہیں ہے۔ سہل العمل عملیات ہیں۔

۶۔ جو بات سمجھ میں نہ آئے۔ مصنف کتاب سے بمقام لاہور۔ رام گلی لاہور گلی نمبر ۳ میں آ کر بالمشافہ دریافت کر لو۔

۷۔ خود کوئی عمل نہ کر سکو تو پتہ مذکورہ بالا پر خط و کتابت کریں اور جواب کے لئے جوابی کارڈ ضرور بھیجیں۔

۸۔ عملیات کتاب میں ہر قسم کے درج ہیں۔ مگر جن عملیات کی ممانعت لکھی گئی ہے۔ اگر انہیں کروگے تو خود ذمہ دار ہوگے۔

۹۔ جو لوگ اس سلسلے میں داخل ہونا چاہتے ہیں۔ وہ بھی مذکورہ پتہ پر خط و کتابت کریں۔

۱۰۔ ہر شخص کو شرعی ارکان کا پابند ہونا لازمی ہے۔

۱۱۔ دعائے خیر کے وقت مصنف کتاب کو ضرور اپنی دعائیں شامل کریں۔ یہ درخواست مخلصانہ ہے۔

# ایک نہایت مجرّب عمل

جو اپنے اندر حب کہ اثرات رکھتا ہے جبکہ خواہشمند آج کل نوے فیصدی لوگ ہیں۔ یاد رکھو۔ حب کا عمل حب کارآمد ثابت ہوتا ہے۔ تو لوگ قرآنی آیتوں کو ہوس کا نشانہ بنانے میں گریز نہیں کرتے۔ وہ خدا سے ڈریں اور مکافاتِ عمل سے لاپرواہ نہ ہوں۔ یہ کہہ دینا تو آسان ہے کہ تعویذوں میں اثر نہیں۔ مگر تعویذوں اور عملوں کو عمل میں لانا شرعی اعمال کے مطابق بڑا مشکل ہے۔ جب عامل اپنے نفس پر قابو نہیں پا سکتا۔ تو عمل پر کیا قابو پاسکے گا۔ بہرحال ہمارا کام سمجھا دینا ہے۔

عامل کو غیب سے ایک مقررہ رقم مل جایا کرے گی جو اس کے خرچ روزانہ

ے لیئے کافی ہوگی۔ جو لوگ توکل علی اللہ ہوتے ہیں۔ انہیں چاہیے کہ وہ اس عمل کا تجربہ کریں اور ان بزرگ کے عمل کے عطیات سے فائدہ اٹھائیں۔

## نقش کارساز

۷۸۶

| الله | الله | ۲الله | الله | ۲الله |
|---|---|---|---|---|
| الله | الله | الله | الله | الله |
| الله | الله | الله | الله | الله |
| الله | ۲الله | الله | الله | الله |

یہ اسم ذات کا مربع ہے۔ جو کسی مقدمہ میں کامیابی حاصل کرنے کے لیئے سبز پان میں لپیٹ کر خشکی میں دبا دیا جاتا ہے۔ جاتے ہی عدالت میں کامیابی حاصل ہو جاتی ہے۔

## لوح بزرجمہر

کہا جاتا ہے کہ یہ لوح خواجہ بزرجمہر لکھا کرتے تھے۔ حاجت مندوں اور بیماروں میں تقسیم فرمایا کرتے تھے۔ اور حاجت مند کامیاب ہوتے تھے۔ لوح صفحہ ۱۷۷ پر مرقوم ہے۔

۷۸۶

| یاھو | ۱۸۶ | ۶۶ | ۱۱ | اللہ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸۶ | ۱۶۶ | ۱۱ | اللہ | ۹۲ |
| ۶۶ | ۱۱ | اللہ | ۹۲ | ۷۰۷ |
| ۱۱ | اللہ | ۹۲ | ۷۰۷ | ۱۱۰ |
| اللہ | ۹۲ | ۷۰۷ | ۱۱۰ | ۹۸۹ |

## حضرت ابوہریرہؓ کے چھوہارے

کتب سیر کی روایت ہے کہ حضرت ابوہریرہؓ حاجت مندوں کو حاجت پیش آنے پر ایک ایک چھوہارہ دیا کرتے تھے کہ یہ کھالو مقصد پورا ہوگا وہ ان چھوہاروں پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں درود نذر کیا کرتے تھے۔ خدا جانے کس تعداد میں پڑھا کرتے تھے۔ مگر بیماروں کو شفا ہوتی تھی۔ غریب اپنی روزی کماتے تھے۔ مصیبت زدہ مصیبت سے رہائی پاتے تھے۔ دوکانداروں کی تجارت میں ترقی ہوتی تھی۔ کتب سیر سے بھی ثابت ہے کہ حضرت ابوہریرہؓ بڑی کثرت سے درود پڑھتے تھے اور ان کی خدمت میں کھجور مانگنے والوں کا اژدہام رہتا تھا۔



# مسودہ کتاب ہذا

یہاں تک لکھا گیا تھا کہ ہندوستان سے میرے ایک مخلص کرم فرما بزرگ جو خاندان قادریہ وچشتیہ کے چشم وچراغ ہیں تشریف لائے۔ دیکھا۔ تو کہنے لگے کہ حضرت! میرے پاس بھی انمول ذخیرہ ہے۔ جو میری بیاض میں درج ہے آپ چاہیں تو لے سکتے ہیں۔ اچھا ہے کہ مخلوق خدا فیضیاب ہو۔ ذیل میں جو نقش اور عملیات درج ہیں۔ انہیں بزرگوں کی عنایات سمجھنا چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ ان کو اس کا اجر عظیم عطا فرمائے آمین۔

# دستِ غیب کا عملِ بے نظیر

## واللہ معطی وانا قاسم

اس حدیث مبارکہ کے متعلق حضرت مولا علی فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص ماہ ثابت کے مہینے میں ان مہینوں کی تفصیل میری کتاب جہانگیری میں درج ہے پیر کے دن عصر و مغرب کے وقت اس حدیث کو ۵۵۴ مرتبہ تیرہ دن متواتر جو شخص لکھے گا۔ وہ بھی مراد پائے گا۔

# حضرت صابرؒ کی گولریاں

جو کلیر میں پیر ہیں۔ فل کے روزان کے پتے تمام نوچ لیے جاتے اور ارادتمند تبرک لاتے ہیں مگر ہم نے دیکھا ہے کہ حضرت بابا صاحب کے آستانہ مبارک پر مسجد کے بائیں جانب جو دروازے کے سامنے پڑا ہے جس میں چھوٹے چھوٹے پیشے لگے ہوتے ہیں۔ اور ذائقے میں بھی کھٹے ہوتے ہیں۔ وہ اولاد کے متمنی توڑ کر لے جاتے ہیں۔ اور خدا کی قدرت کہ ان کی آغوش مراد بھر جاتی ہے۔ پھر جا کر وہ حضرت کی نیاز دلاتے ہیں۔



# یہاں لاہور میں حضرت داتا صاحبؒ

یہاں لاہور میں حضرت داتا صاحبؒ کے آستانے پر جائے قیام اول پر حضورؒ کے سرہانے پانی کا چھوٹا سا حوض چو پتھر کا بنا ہوا ہے جس میں پانی بھرا رہتا ہے۔ عورتیں اکثر حوض میں اور صاحب کے آستانے پر چادریں چڑھاتی ہیں اور چراغاں کرتی ہیں۔ ان باتوں پر کم نظر لوگ اعتراض کرتے ہیں۔ ہم تو جانتے ہیں کہ ان لوگوں نے اور ان مقدس ہستیوں نے خدائے اقدس کو اپنایا ہے کہ اللہ تعالیٰ بھی ان کی خوشنودی چاہتے ہیں۔ ۵

اللہ اللہ گفتہ اللہ مے شود
ایں سخن حق است باللہ مے شود

بڑے خوش نصیب ہیں وہ لوگ۔ جن کو ان بابرکات مزاروں سے عقیدت و محبت ہے

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

## حضرت محبوب الٰہیؒ کے یہاں

حضرت محبوب الٰہی کے یہاں بمقام دہلی ہیں یہ تو ہمارا تجربہ ہے کہ ایک دیوانہ شخص کو لایا گیا۔ اور اسے لنگر سے روٹی دی گئی۔ خدا کے فضل و کرم سے وہ اچھا ہو کر آستانے سے واپس ہوا۔

## حضرت باباصاحبؒ کا چلہ

حضرت بابا صاحب کا چلہ جو لاہور میں ہے اور اہل محبت وہاں حاضر ہوتے رہتے ہیں۔ بڑا ہی پر نور مقام ہے۔ ہمارا تجربہ ہے۔ کہ وہاں جا کر بھی اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنے والے بامراد ہوتے ہیں۔ کیا تمہیں وہ ہستیاں جن کی ذات سے زمین کے ٹکڑے کو عظمت ملی

# تری مہربانیوں سے مرے دن گزر رہے ہیں

وہ نقش یہ ہے کہ عام طور پر اس کی اجازت دیتا ہوں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم

من العبد الذلیل الی المولیٰ الجلیل ما افوض امری الی اللہ بحق نبی

الامی صلی اللہ علیہ وسلم ۷۰۰ ۹۴۰ ۹۲ ۶۶ ۱۱۰

# الف سے یے کری تک

تمام حروف ختم ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح حضورؐ کے صحابہ کبارؓ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے لے کر حضرت علی کرم اللہ وجہہ رضوانہم تک خلفائے راشدین کے اسمائے گرامی کا بڑا فیض جاری ہے۔ اگر کوئی شخص اس طرح لکھ کر باندھ لے۔ تو حسب منشا کامیاب ہو۔



جاتی ہے۔

# غیبی عطیہ

میں ایک دن کسی خاص الجھن میں تھا کہ نیند آگئی۔ خواب میں دیکھا کہ کوئی بزرگ یہاں تشریف لائے ہیں۔ کہ مجھے مرحمت فرمایا۔ اور فرمایا۔ جاؤ! تمہاری مراد بھی پوری ہو جائے گی۔ اور تمہیں اجازت بھی ہے۔

مانو نہ مانو جانِ جہاں اختیار ہے
ہم نیک و بد حضور کو سمجھائے جاتے ہیں

یہ وہ کلام ہے۔ جو پہاڑوں پر نازل ہوتا تو ان کے بھی ٹکڑے اڑ جاتے دنیوی کام تو پھر دنیوی ہیں۔ یہ وہ مجرب عمل ہے کہ ہزار عمل، ہزار نقش ایک طرف اور آپ کا یہ مذہبی خلوص ایک طرف۔ اسی لیے ہم نے اس کو اب نہایت تجربہ اقدار کی روشنی میں لکھا ہے۔ امید ہے کہ لوگ اسی نقطہ سے اس سے درس حاصل کریں گے۔ جس نقطہ نظر سے یہ سطریں لکھی گئی ہیں۔ وما علینا الا البلاغ



# نوروز کا ایک عجیب و غریب نقش ہے

نوروز کا سال کا پہلا دن ہوتا ہے۔ اور ہر مذہب والوں نے اپنا اپنا علیحدہ نوروز بنا رکھا ہے۔ مگر اہلِ زبان یہ دن اس روز مناتے ہیں جبکہ آفتاب سالانہ دورہ طے کرنے کے بعد خطِ استوار کے عین مشرق میں نقطہ اعتدال پر فلک ثواب کی پہلی شکل برج حمل میں داخل ہوتا ہے۔ اس وقت دن رات دونوں برابر ہوتے ہیں اور فصل ربیع کی ابتداء ہوتی ہے یعنی آغاز بہار ہوتا ہے۔ نجومی اسی وقت کے ستاروں کی نیک دید رفتار سے اندازہ لگا کر زائچے وغیرہ تیار کرتے ہیں۔ عاملین کا فیصلہ ہے کہ اگر عین اس وقت رفتار کو مدِ نظر رکھ کر کوئی تعویذ تیار کیا جائے تو وہ بڑا موثر ثابت ہوتا ہے۔ فقیر صوفی وارثی مصنف کتاب ہذا ہر سال یہ نقش اپنے اور اپنے احباب کے لئے تیار کرتے ہیں۔ ایک برج سے نکل کر دوسرے برج میں جانے کو تحویلِ آفتاب کہتے ہیں۔ وہ اکثر ۲۰، ۲۱ مارچ کو واقع ہوتی ہے۔ وقت اور ساعت جنتریوں سے معلوم ہو سکتی ہے۔ قدردان حضرات اور شائقین اعمال تجربہ کر کے ہماری معلومات کی داد دیں۔ مگر وہ ساعت ایک ہوا کی طرح ہوتی ہے۔ جیسے کسی پل دور میں گزر رہی ہو۔ تو ایک لحظہ کے لئے ریلوے کا درمیان اور پل کا اتصال تو ضرور ہو گا۔ اس طرح تبدیلی ساعت میں تمام عالم کے کاروبار

رک جاتے ہیں مگر ایک ثانیہ کے لئے اور وہی وقت عالمین اکرام مقبولیت فرماتے ہیں اس کے دیکھنے کے لئے میری رائے تو یہ ہے کہ گھڑی کا ٹائم ٹھیک کر لیا جائے۔ اور وقت مقررہ سے تین منٹ پہلے اور ایک منٹ بعد تک مطلوبہ کام کرتے رہنا چاہیئے۔ اسی میں وہ ساعت آجائے گی۔ توبہ کرنی چاہیئے۔ ورنہ کوئی ایسا عقدہ لاینحل نہیں۔ جو حل ہو ی نہ سکے۔ جو صاحب خود تیار نہ کر سکیں۔ وہ فقیر صوفی وارثی رام گلی نمبر۳ لاہور کے پتے پر جوابی کارڈ لکھ کر نقش تیار کرالیں۔ مگر اس کے اخراجات کے لئے کم از کم سوا پانچ روپیہ منی آرڈر میں بھیجنا چاہئیں۔ بعد تیاری نقش ارسال خدمت کر دیا جائے گا۔

## قمر در عقرب

اور پنچنگ نچھتر جنتری میں معہ وقت اور گھڑی پل کے درج ہوا کرتے ہیں۔ معمولی اردو خوان بھی معلوم کر سکتے ہیں۔ یہ ساعتیں اہلِ یونان کے نزدیک کسی کام کے شروع کرنے کے لئے مبارک نہیں ہوتی ہیں۔ اس لئے بہتر ہے کہ احتیاط برتی جائے۔ ورنہ بفضل ما یشاء اللہ تعالیٰ جو چاہے۔ کرے۔

فارسی کا ایک شعر یاد آیا ہے ؎

عقرب اندر ہر ماہ دو نیم روز ارد گراں
ہر کہ کارے نو کند بیند از و خطر و زیاں

اکثر حضرات کاروبار میں شاید اس لئے نقصان اٹھاتے ہیں۔ سچ ہے۔
اسلام کی خاطر کیوں میاں کو ناراض کیا پہلے سے ہی احتیاط بہتر ہے۔

# شرفِ آفتاب

لکھے ہوئے نقوش ترقیٔ روزگار، بلندی مراتب کے لئے بہت بہتر ہیں۔ کیونکہ یہ ساعت سعد اکبر ہے۔ ذیل میں شرفِ آفتاب کی ساعت کا ایک نقش درج ہے۔ صاحب معارف فرماتے ہیں کہ اس نقش کو اپنے پاس کسی کملا میں لپیٹ کر رکھنے سے بڑے بڑے فائدے صاحب نقش کو ہوتے ہیں۔ اور شرفِ آفتاب کی ساعت کے نقوش بڑے موثر ہوتے ہیں نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۲۷۴ | ۲۷۸ | ۲۸۱ | ۲۶۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۸۰ | ۲۶۸ | ۲۷۳ | ۲۷۹ |
| ۲۶۹ | ۲۸۳ | ۲۷۶ | ۲۷۲ |
| ۲۷۷ | ۲۷۱ | ۲۷۰ | ۲۸۲ |

لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

تمام شد

## خوفناک کہانیاں
-/4

ناگ شہزادہ (باتصویر) -/4

طوطی ناگ کی بیٹی (باتصویر) -/4

لطیفے کلاں (باتصویر) -/4

غریب نگر کا شہزادہ -/4

جل پری -/4

جادو کا گول شیشہ -/4

علی بابا چالیس چور (باتصویر) -/4

چراغ الہ دین (باتصویر) -/4

میری محبت -/4

بدنام -/4

شہزادی نرگس -/4

قیدی -/4

مجربات بو علی سینا

عملیات بزرگان دین قیمت -/8

دربار علم کے فیصلے — دیوان غالب -/6

حضرت علی کے فیصلے -/6 — اولیائے کرام -/4

اردو میں ہیر رانجھا (باتصویر) -/3

جاسوسی ناول کوٹھی نمبر ۱۳ -/5

اردو میں سسی پنوں (باتصویر) -/3

جاسوسی ناول ہڈیوں کا محل -/5

اردو میں سوہنی مہینوال (باتصویر) -/3

خوفناک کہانی مردوں کا اڈا -/5

اردو میں مرزا صاحباں (باتصویر) -/3

جاسوسی ناول لہو بھرے ہاتھ -/5

اردو میں لیلیٰ مجنوں -/3

الف لیلیٰ کلاں (باتصویر) -/12

اردو میں شیریں فرہاد -/3

رومانی ناول پاگل -/12

انڈین فرمائش — نئے انڈین فرمائشی گانے -/4

نغمات محمد رفیع کلاں ۵۰۰ گانے قیمت -/12 روپے

پاکستانی فرمائشی محفل نئے گانے -/4

نغمات نور جہاں -/4

نغمات شمشاد -/4

نغمات مہدی حسن -/4

نغمات طلعت محمود -/4

نغمات عنایت حسین بھٹی -/4

نغمات عالم لوہار -/4

نو بہار بک ڈپو اندرون لوہاری گیٹ لاہور